یوریہ اسطرحسے طیار شدہ لمبی لمبی سوئیونمین قلم بناتا ہے جو مساوی وزن
سرد پانی مین حل ہوجاتا ہی اور اسیقدر گرم الکوہل مین حل ہوجاتا ہے۔ جب
۱۲۰ درجہ تک گرم کیا جاوے تو یوریہ پگہلنے لگتا ہی اور متفرق ہوجاتا ہے اور
ایمالین اور بائی یوریٹ طیار کرتا ہے اگر حرارت زیادہ ہو تو
سیانورک ایسڈ بنجاتا ہے جب پانی کی ہمراہ بند نلیوںمین ۱۰۰ درجہ تک گرم کیا جاوے تو یوریہ
سے کاربانک ایسڈ اور آمونیہ بنتا ہے جس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہہ ایمائیڈ
کاربانک ایسڈ کا ہے۔ نٹروز ایسڈ یوریہ کو فوراً کاربانک ایسڈ نٹروجن اور
پانی مین متفرق کردیتی ہے

یوریہ نیٹروجن دار اشیار جسم کے آکسیڈیشن سے پیدا ہوتا ہے اور مقدار یوریہ
خارج شدہ سے شناخت تبدیلی کی جو جسم مین ہورہی ہو معلوم ہوتی ہے۔ یوریہ ایسڈون
اور بیسون کے ساتھہ مرکب پیدا کرتا ہے۔ یوریہ نٹریٹ اور آگزالیٹ ضروری
نمک ہین۔ مرکیورک آکسائیڈ کے ساتھہ یوریہ ایک ضروری ناحل ہونے والا
مرکب بناتا ہے جس سے مقدار یوریہ کی عرق مین معلوم ہوسکتی ہے

## مرکب یوریہ

یہہ مرکب سیانک ایسڈ پر مرکب آمونیہ کے اثر سے طیار ہوتے ہین۔ انکو
یوریہ تصور کرنا چاہیئے جس مین ایک یا زیادہ ذری ہیڈروجن کے میتہائل
ایتہائل وغیرہ سے منتقل ہوسکتے ہین

مرکب یوریہ جسمین ایسڈ ایزڈ اصول اسٹیائل بیوٹرائل وغیرہ مین معلوم ہوئے ہین

## کاربونائل اور سلفوکاربونائل

بنانے کے لئے کام مین آتا ہے

## سیانائیڈ

علامت ک ن ا ن

ڈائی سیانائیڈ ک ن ا ن ٹرائی سیانائیڈ ک ن ا ن فعل آمونیہ سے اوپر سیانوجن کلورائیڈ کے طیار ہوتا ہے کئی ایک اور ایانائیڈ مرکب سیانوجن کے موجود ہین جسکا بیان بڑی بڑی کتابون مین دیکھنا چاہیئے

## یوریہ یا کاربوامائیڈ

علامت ک ہ ا ن ۲

یہہ ضروری مرکب پیشاب شیرخوار حیوانون مین اور بہت سے حیوانونکی رطوبت مین پایا جاتا ہے مصنوعی طور پر یہہ سایانیٹ مین سے طیار کیا جاتا ہی ک ن ن ہ ہ ا = ک ہ ا ن ۲ دوم فعل آمونیہ سے اوپر ایتھائل کاربونیٹ مثلاً

ایتھائل کاربونیٹ (ک ہ ہ ہ ہ) ۲ + ۲ ہ ہ الکوہال

(ک ہ ہ ہ) ۲ ا ۲ + ہ ۲ ا ن ۲ = ک ہ ا ن ۲ + ۲ ک ۲ ہ ہ ا ہ

سوم فعل مرکیورک اگسائیڈ سے اوپر اگسانائیڈ کے

ک ہ ۲ ا ۲ ن ۲ + ہ ۲ ا = ک ہ ا ن ۲ + ک ا ۲ + م ر

اول ترکیب وہ ہے جس سے یوریہ اچھی طرح طیار کیجاتی ہے اِس مطلب کے لئے زرد پرو شیئیٹ آف پوٹاش میگنیز ڈائی اگسائیڈ کی ہمراہ ملایا جاتا ہے اور مرکب کو لوہے کی تختی پر گرم کیا جاتا ہے پوٹاشیم سایانیٹ اسطرح سے طیار ہوتا ہے اور یہہ نمک پانی مین حل کیا جاتا ہے اور آمونیم سلفیٹ سے ملایا جاتا ہے

خشک آمونیہ اور سیانک ایسڈ کو باہم ملانے سے طیار ہوتا ہے لیکن یہہ نمک بتدریج معمولی حرارتوں پر اور یک لخت ۱۰۰ درجہ پر عجیب مجموعی تبدیلی برداشت کرتا ہے اور یوریہ ہوجاتا ہے ن ھ۴ ک ن ا = ک ھ۲ ھ۲ ا ن ۲

## سیانیورک ایسڈ

علامت ک ۳ ن ۳ ھ۳ | ا ۳

پانی پر یا متاہر سیانک ایسڈ کا سخت قلمدارشئی ہے جو یوریہ کے گرم کرنے سے طیار ہوتا ہے یا سیانوجن کلورائیڈ سخت پر پانی کی تاثیر سے طیار ہوتا ہے یہہ ٹرائی بے سک ایسڈ ہے اور رنمونہ تین مجموعہ پانی کے طور پر ملا ہوتا ہے

## سلفوسیانک ایسڈ

علامت ک ھ ن ا س

پوٹاشیم نمک اس ایسڈ کا پوٹاشیم فیروسائی نائیڈ کو سلفر کی ہمراہ گرم کرنے سے طیار ہوتا ہے حل کرنے اور قلموں کے بنانے سے پوٹاشیم سلفوسائی نائیڈ ک پ ن ا س تہ نشین ہوجاتا ہے مرکیورک سلفوسائی نائیڈ پر سلفریٹڈ ہیڈروجن کی تاثیر سے یہہ ایسڈ طیار ہوتا ہے

ڈالیوٹ سلفیورک ایسڈ کی تاثیر سے پوٹاشیم کے نمکوں پر کاربونائل سلفائیڈ پیدا ہوتا ہے مثلاً ک ن س ھ + ھ۲ ا = ک ا س + ن ھ۳

جب ایک حل ہونے والہ سلفوسائی نائیڈ فرس نمک کے پاس لایا جاوے تو خوب سرخ رنگ فرک سلفوسائی نائیڈ کا بنجاتا ہے مرکیورک نمک نا حل ہونے والہ سفوف ہے گرم کرنے سے ملتہب ہو جاتا ہے اور فرعون کا اژدہ

مین موجود ہے تاثیر کلورین سے اور پر ہیڈروسیانک ایسڈ کے طیار ہوتا ہے

# سیانک ایسڈ

علامت ک ن ھ ا ر

نمک اس ایسڈ کے جنکو سائی نیٹ بولتے ہین بلا واسطہ آکسیڈیشن سیائی
نائیڈ سے بہت آسانی سے طیار ہو جاتے ہین اور سیانوجن گیس کی تاثیر
سے اور پر پوٹاش کے بھی طیار ہوتے ہین - سیانک ایسڈ خود حالت آزاد
مین اپنے نمکو نسے طیار نہین ہو سکتا ہے کیونکہ علیحدہ ہونے پر یک لخت ایک
پالی مرک قسم سیانیورک ایسڈ اور سیایامیلائڈ مین تبدیل ہو جاتا ہے اتصال پانی سے کاربن
ڈائی آکسائیڈ اور یوریہ مین تبدیل ہو جاتا ہے - سیانیورک ایسڈ کو ریٹارٹ مین
گرم ہونے اور اوڑنے والا سیانک ایسڈ کو سرد مرکب مین جمع کرنے سے رنگ اوڑنے والا عرق بنتا ہے لیکن اگر
نکالا جاوے تو فوراً سخت سیامیلائڈ مین تبدیل ہو جاتا ہے سیانک ایسڈ
آبی عرق مین یک لخت پانی سے ملکر آمونیم کاربونیٹ پیدا کرتا ہے
و + ھ ھ و ۲ = ن ھ ھ ک و ۳ اور آمونیہ کی ہمراہ یوریہ بناتا ہے - ک ن ھ ا
+ ن ھ ۳ = ک ا ن ۲ ھ ھ - سیانک ایسڈ مانو بیسک ایسڈ ہے

# آمونیم سیانیٹ

علامت ک ن ا
ن ھ ھ

جب تک ایک قطرہ عرق کا نیلا پلچھٹ فرک نمک سے پیدا نہ کرے اور اینے
نمک سرخ قلمو نین علیحدہ ہو جاتا ہے فیرائی سائی نائیڈ کے عرق پہ پوٹاشیم کے
انگام کی تاثیر سے فیرو سائی نائیڈ طیار ہوتا ہے فرک نمکون کی ہمراہ فیرائی سائی
نائیڈ بھورا رنگ پیدا کرتا ہے فرس نمکون کی ہمراہ ایک خوب نیلا پلچھٹ پروشین
بلیو کا پیدا ہوتا ہے اور اس پچھلی صورت مین فیرائی سائی نائیڈ۔ فیرو سیانوجن
مرکب مین مبدل ہو جاتا ہے جو موجودگی و و آکسائیڈ آف آیرن کے۔ پروشین
بلیو پیدا کرتا ہے مثلاً ۲ پ ۳ ای ک ۶ ن ۶ + ۱۲ ای ک ل ۲ + ھ ۲ ا =
۲ ھ پ ۳ ای ک ۶ ن ۶ + ای ۲ ک ل ۶ + ای ا = ای ۲ (ای ک
۶ ن ۶) ۲ + ھ ۲ ا + ۶ پ ک ل

## ہیڈروجن فیرائی سائی نائیڈ یا فیرائی سیانک ایسڈ

علامت ھ ۳ ای ک ۶ ن ۶

سے سرخ بھورا ایسڈ عرق پیدا ہوتا ہے

## نٹرو فیرو سائی نائیڈ

عجیب قسم کے نمک ہین جو تاثیر نٹرک ایسڈ سے اوپر فیرو سائی نائیڈ کے طیار
ہوتے ہین سوڈیم کا نمک س ۲ ای ک ۵ ن ۵ ن ا سے سرخ قلمین بنتی ہین
وہ بہت ذرہ سے الکلائین سلفائیڈ کی ہمراہ سرخ نافرمانی رنگ پیدا کرتی ہے

## سیانوجن کلورائیڈ

سیانوجن کلورائیڈ کی ہمراہ ایک کلورائیڈ پیدا کرتی ہے جو دو یا تین فرک صورتون

یہہ شئی نمکین عرق مین حسل نہین ہوتی لیکن خالص پانی مین حل ہوکر خوب نیلا رنگ پیدا کرتی ہے اِس آبی عرق فرس نمکو نسے خوب نیلا تلچھٹ نا حل ہونیوالہ پروشئین بلیو کا پیدا ہوتا ہے آہی۲ (ک ن)۲ یہہ عمدہ رنگ کثرت سے بیلو پروشئیٹ آف پوٹاش کو ہمراہ پروٹو سلفیٹ آف آیرن کے تہ نشئین کرنے سے طیار کیا جاتا ہے اِس تلچھٹ کو ہوا مین رکھنے سے اور کلورین کے عرق سے دہونے سے بہی اچھی طرح طیار کر لیتے ہین - فیرو سائی ناٹڈ کا پر کے نمکونکے ساتہہ سرخ رنگ کا تلچھٹ پیدا کرتے ہین جو کا فیرو سائی ناٹڈ ہوتا ہے ک۲ ای ک۶ ن۶ ہیڈروجن فیرو سائی ناٹڈ یا فیرو سیانک ایسڈ ہ۴ ای ک۶ ن۶ - یہہ نمک اسٹہیڈرو کلورک ایسڈ تیز عرق فیرو سائی ناٹڈ آف پوٹاشیم مین ڈالنے سے طیار کیا جاتا ہے اِسکا فعل مثل قوی ایسڈ کی ہے اور یہہ ٹٹرابیک ہے اِس سے سلسلہ نمکونکا پیدا ہوتا ہے جسمین ہر ذری ہیڈروجن ایسڈ کے مساوی مقدار فلزات دہاتون سے تبدیل ہوجاتے ہین

# پوٹاشیم فیرائی سائی ناٹڈ

علامت پ۳ آہی ک۶ ن۶

اِس نمک کو سرخ پروشئیٹ آف پوٹاش بولتے ہین عرق زرد پروشئیٹ آف پوٹاش مین کلورین کے داخل کرنیسے جس سے اسی سے ایک ذرہ پوٹاشیم کا کم ہوجاتا ہے حاصل ہوتا ہے اور یہہ عمل تب تک ہونا چاہئے

انہین سے بذریعہ معمولی اشیا رستناخت مثل آمونیہ یا آمونیم سلفائیڈ کے تہ نشین نہین ہوتا ہے ویسے ہی مرکب کوبالٹ اور چند دیگر دہاتونسے طیار ہوتے ہین

## پوٹاشیم فیروسائی ناٹڈ

علامت پ۴ آئی ک۶ ن۶

اِسکے نمک کو یلو پروشئیٹ آف پوٹاشش بولتے ہین نٹروجن دار اشیا کو پوٹاش کی ہمراہ معہ ریزہ آیرن کے گرم کرنے سے طیار کثرت سے ہوتا ہے مجموعہ کو پانی مین حل کرنے سے اور عرق کو اوڑانے سے بڑی بڑی قلمین پوٹاشیم فیروسائی ناٹڈ کی بنجاتی ہین جنمین تین ذرے پانی قلمونکے ہوتے ہین یہہ زہر سے ہے اور بطور نرم جلاب کے عمل کرتا ہے۔ جب اِسکو بہت گرم کیا جاوے تو پوٹاشیم سائی ناٹڈ اور آیرن کا رباٹڈ بنتا ہے اور جب ڈالیوٹ سلفیورک ایسڈ کی ہمراہ ملایا جاوے تو ہیڈروسیانک ایسڈ طیار ہوتا ہے مگر گرم سلفیورک ایسڈ سے نمک متفرق ہوجاتا ہے اور کاربانک آکسائڈ گیس پیدا ہوتی ہے

مثلاً پ۴ آئی ک۶ ن۶ + ۶ ہ۲ ا + ۶ ہ۲ س ا۴ = ۶ ک ا + ۲ (ن ہ۴)۲ س ا۴ + ۲ پ۲ س ا۴ + آئی س ا۴ عرق اِس نمک کا فرسیمون کی ہمراہ سفید تلچھٹ پیدا کرتا ہی جو ہوا لگنے سے فوراً نیلا پیدا ہوجاتا ہے فرک نمک خوب نیلا تلچھٹ فیروسائی ناٹڈ آف آیرن اور پوٹاشیم پیدا کرتا ہے آئی۲ پ۲ | ک۲ ن۲

کثرت سی طیار کیا جاتا ہے آیرن علیحدہ ہوجاتا ہے اور پوٹاشیم اوسکی جابجا آجاتی ہے پوٹاشیم سای نایڈ سفید نمک ہے پانی مین اور گرم الکوہال مین بہت حل ہوجاتی ہے بدون تبدیل کے آسانی سے پگھلتی ہے اور سخت زھر ہے پوٹاشیم سای نایڈ تصویر عکس مین بدون تبدیل شدہ نمکون سلور کے حل کرنے کی لئے کثرت سے کام مین آتا ہے جس سے ایک حل ہو نیوالہ ڈبل نمک پ ک ن + س ل ک ن پیدا کرتا ہے اور نیز چاندی اور سونے کے ملمع سازی مین انکو حل کرنیکے لئی بہت استعمال ہوتا ہے سوڈیم اور آمونیم سای نایڈ بہت حل ہونیوالہ ہین اور سخت زہر ہین

## مرکیورک سائی نایڈ

علامت م رک ۲ ن ۲

حل ہونے والہ آسانی سی قلمین بنانے والہ نمک ہی اور مرکیورک اکسایڈ ہیڈرو سیانک ایسڈ آبی مین حل کرنے سے طیار ہوتا ہے جب گرم کیا جاوی تو گیس سیانوجن ک ۲ ن ۲ مرکری اور ایک بھورہ ی سی شی مین متفرق ہوجاتا ہے جو ہم شکل سیانوجن کے ہے اور پارا سیانوجن کہلاتا ہے باقی سادہ سای نایڈ پانی مین حل نہین ہوتے ہین نہایت ضروری الذ مین سے سفید سلور سای نایڈ ہے اور بہونرا سرخ کاپر سای نایڈ ہے بے شمار مرکب سای نایڈ مین سے پوٹاشیم اور آیرن کے نہایت ضروری ہین رہنی آیرن اتصال مین دیگر طرز پر معمولی نمکون آیرن سے ہے کیونکہ

اوس عرق مین کہ جس مین ایسڈ ہو چند قطرے فرس اور فیرک نمکون کے ڈالے
جاتے ہین اور پھر کثرت سے کاسٹک سوڈا ڈالا جاتا ہے - اور اخیر مین
ہیڈروکلورک ایسڈ ڈالا جاتا ہے خوب گاڑہا نیلا عرق پیدا ہوتا ہے جس مین
سے نیلا تلچھٹ یک لخت یا بعد تہوڑے عرصہ کے علیحدہ ہوتا ہے جس
سے وجود ہیڈروسیانک ایسڈ کا ظاہر ہوتا ہے اِس شئی کی موجودگی
دریافت کرنے کے لئے کچہہ تہوڑا سا عرق ایک گھڑی کے شیشے پہ ڈالکر
اوڑایا جاتا ہے جب سلفائڈ آف آمونیم بہی ساتھہ ہو اور یہہ عمل پانی کے حمام
پہ کرنا چاہیئے - فرک کلورائڈ کے چند قطرہ ڈالنے سے سرخ رنگ فرک سلفو
سائی نائڈ کا پیدا ہوتا ہے اگر ہیڈروسیانک ایسڈ موجود ہو

## سادہ دہاتی سائی نائڈ

بلا واسطہ فعل ہیڈروسیانک ایسڈ سے اوپر دہاتی آکسائڈ کے طیار ہوتا
ہے علاوہ اِنکے بہت سے ذیل سائی نائڈ معلوم ہین

## پوٹاشیم سائی نائڈ

علامت پ ک ن

جب پوٹاشیم سیانوجن یا ہیڈروسیانک ایسڈ گیس مین جلایا جاوے
یا جب پوٹاش کی آبی عرق ہیڈروسیانک ایسڈ مین ڈالا جاوے تو طیار ہوتا
ہے - پوٹاشیم فیروسائی نائڈ کو ہمراہ پوٹاشیم کاربونیٹ کی پگہلانے سے

وگرم کرنے سے حاصل ہوتا ہے تھوڑی سی مقدار مین - لوہے کے بلاسٹ
ہوا اور بہٹی کی گیسو نمین یہہ پائی جاتی ہے اسکے خواص کا پہلے ذکر ہوچکا ہی
فعل حرارت سے اوپر آکسی ہایڈ اور آمونیم اگزالیٹ کے پیدا ہوتا ہی اور اِ
طرح سے اگزالک سلسلے سے متعلق ہے - کیونکہ سیانوجن آکسی ہایڈ ہے جس
مین سے دو مجموعے پانی کے کم کئے جاوین سیانوجن پوٹاسش کی ہمراہ
مرکب پوٹاشیم سائی نائیڈ اور سایانیٹ کا پیدا کرتا ہے

## ہیڈروسیانک ایسڈ - یا پروسک ایسڈ

علامت ھ ک ن

ہیڈروسیانک ایسڈ حالین بلا واسطہ اتصال نیٹروجن اور اسٹیلین سے جب
مرکب اِن گیسون کے اندر شعلہ سلسلہ بجلی کے گذاری جاوین طیار کیا جاتا ہے

مثلاً ن ۲ + ک ۲ ھ ۲ = ۲ ھ ک ن

طریق تیار کرنے اور اسکے خواص کا پہلے بیان ہوچکا ہے یہہ ایسڈ آسانی سے
اپنے اجزا مین متفرق ہوجاتے ہین - اِسلیئے بہت عرصہ تک حالت خالص
مین اور پانیکے اندر قایم نہین رہ سکتا ہے اِس سے آمونیم فارمیٹ طیار
ہوتا ہے مثلاً ھ ک ن + ۲ ھ ۲ ا = ک ھ ا ن ھ ۴ | ا جسطرح اسٹیونٹرل
سے اسٹیک ایسڈ طیار ہوتا ہے کلورین اور برومین کی ہمراہ سیانوجن
کلورائیڈ اور برومائیڈ طیار ہوتے ہین

عمدہ طریق دریافت کرنے پروسک ایسڈ کا بنانے پرشین بلیو پر حصر رکھتا ہے

پیدا ہوتا ہے بیرنگ بڑی بڑی قلمین بناتا ہے جو بہت آسانی سے پانی مین
حل ہو جاتی ہین تین قسم کے سٹریٹ موجود ہین جس مین ایک یا دو یا تین ذرے
ہیڈروجن کی دہات کی ساتہہ منتقل ہوتے ہین سٹریٹ الکلیز کے پانی مین حل ہو جاتے
ہین - الکلائین ارتہہ - لیڈ اور سلور کے سٹریٹ پانی مین حل نہین ہوتے

## سیانوجن - کاربونائل سلفو - کاربونائل مرکب

نائنٹروجن پہلے ہمنے ذکر کیا ہے کہ ایک سلسلہ مرکبون کا موجود ہے جسمین اکثر اصل ک ن
جکو سیانوجن بولتے ہین موجود ہے اور جو بہت مشابہہ کاربونائل کے ہے
ذیل کے بعض ضروری سیانوجن کے مرکب ہین
ہیڈروسیانک ایسڈ - ک ہ ن - سیانوجن گیس ک ن - سیانوجن کلورائیڈ ک ن کل
سیانک ایسڈ - ک ن ا ہ سلفوسیانک ایسڈ ک ن اس ہ سیانک ایسڈ ک ن ا ہ
سیانوجن کے مرکب مثل مرکبون آموئنیہ کی تصور کئے جا سکتے ہین مثلاً سیانک
ایسڈ اکثر صورتون مین ایسا عمل کرتا ہے گویا کہ ک ن ا ہ ہے اور یہہ مجموعہ
اکثر اک سلسلے اجسام کے متعلق ہے
سیانوجن کے مرکب بالی مرکب اقسام کے سلسلہ بنانیکے لئے مشہور ہین -
مثلاً عرق سیانوجن کلورائیڈ ک ن ک ل اور ک ۳ ن ۳ ک ل ۳ سخت
سیانوجن کلورائیڈ ہم رکہتے ہین - سیانک ایسڈ ک ہ ن ا ا
اور سیانیورک ایسڈ ک ۳ ن ۳ ہ ۳ ا ۳
سیانوجن گیس - ڈائی سیانوجن - مرکری - گولڈ - سلور سیانائیڈ

دو ذرے ہیڈروجن کے ہین جو دہاتون کے ساتہہ منتقل ہو سکتی ہین - اسلیے
دو قسم کے ٹارٹیریٹ الکلاین بنتے ہین - مثلاً ہیڈروجن پوٹاشیم ٹارٹیریٹ
یا کریم آف ٹارٹار - پ ھ | ک ٤ ھ ٤ ا ٦
پوٹاشیم ٹارٹیریٹ پ پ | ک ٤ ھ ٤ ا ٦
ٹارٹیرک ایسڈ انٹموٹی کی ہمراہ ایک عجیب مرکب پیدا کرتا ہے جسکو ٹارٹرامیٹک
بولتے ہین اِس مرکب کو پوٹاشیم ٹارٹریٹ تصور کرنا چاہیئے - جسمین ایکذرہ پوٹاشیم
کا مانواتامک اصول (ان ا) سے بدلجاتا ہے اور تب ٹارٹارامیٹک بنجاتا ہے

٢ (پ (ان ا)) ک ٤ ھ ٤ ا ٦) + ھ ٢ ا

ٹارٹریٹ آف پوٹاش کے عرق کو ہمراہ انٹموٹی ٹرای آکسائیڈ کے جوش دینے سے
یہہ شی طیار ہوتی ہے آکسائیڈ حل ہوجاتا ہے اور سرد ہونیکے پر ٹارٹرامیٹک
کی قلمین بنجاتی ہین یہہ نمک طبابت مین بہت استعمال ہوتا ہے لیکن زیادہ
مقدار مین کہانے سے سخت زہر کا اثر کرتا ہے
ٹارٹرک ایسڈ اور سٹرک ایسڈ کپڑہ چہاپنے مین واسطے حل کرنے مارڈینٹ کے
بہت استعمال کیئے جاتے ہین اور رنگین سطح پر سفید داغ اِنسے پیدا ہوتے ہین

## سٹرک ایسڈ

علامت ک ٦ ھ ٨ ا ٧

یہہ ایسڈ ٹرای بیسک ہے اور رس لیموئین پایا جاتا ہے اور اکثر اور
میوئون مین ہمراہ میلک ایسڈ کی پایا جاتا ہے - سٹرک ایسڈ جو اِن اشیا سے مین

دوسرے ایسڈ سے روشنی بائین طرف گھوم جاتی ہے اور اسکو لیورو ٹارٹیرک ایسڈ
بولتے ہین ایک چوتھی قسم ٹارٹیرک ایسڈ کی معلوم ہوتی ہے جو مثل ارا سمک ایسڈ
کی بے تاثیر معلوم ہوتا ہے لیکن اسمین خواص دونون پر تاثیر ایسڈ وںمین علیحدہ
ہونے کی ہنین ہین بے تاثیر قسم ٹارٹیرک ایسڈ کی مصنوعی طور پر فعل سلور
آکسائیڈ سے اوپر ڈائی برومو سکسنک ایسڈ کے طیار ہو سکتا ہے کہ ہر ہم
بار ۲ او ہم ہر ایک ذرہ برومین کا او ھ سے منتقل ہوجاتا ہے اور ٹارٹیرک
ایسڈ بنجاتا ہے مثلاً    ڈائی برومو سکسینک ایسڈ

ک۴ ھ۴ بر۲ ا۴ + ۲ س ل ا ھ | ا + ھ۲ ا = ک۴ ھ۶ ا۶ + ۲ س ل بر

اثر نٹرک ایسڈ سے اوپر چینی دودھ کے ٹارٹیرک ایسڈ طیار ہوجاتا ہے
ٹارٹیرک ایسڈ سے بڑی بڑی ٹیڑھی معین قلمین بنتی ہین جو مانو کلنک ہوتی
ہین اور پانی مین آسانی سے حل ہوجاتی ہین جب ۱۸۰ درجہ تک گرم کیا جاوے
تو پگھلتا ہے اور اسکے اجزا علیحدہ ہوجاتے ہین اور اس سے عجیب طرح کی بو
پیرامیل کی نکلتی ہے۔ بموجودگی آکسیڈائیزنگ اشیاء کے ٹارٹیرک ایسڈ کاربانک
فارمک اور آگزالک ایسڈ وںمین بدلجاتا ہے اور جب کاسٹک پوٹاش کی ہمراہ
پگھلایا جاوے تو اسٹیک ایسڈ اور آگزالک ایسڈ وںمین تبدیل ہوجاتا ہے
اور جب ٹارٹیرک ایسڈ ہیڈرو آیوڈک ایسڈ کی ہمراہ گرم کیا جاوے تو اول یہ میلک
ایسڈ مین اور بعد ازان سکسینک ایسڈ مین تبدیل ہوجاتا ہے اول ایک اور بعد
ازان دوسرا ذرہ آکسیجن کا کم ہوجاتا ہے ٹارٹیرک ایسڈ ڈائی بیسک ایسڈ ہے جسمین

میلک ایسڈ ڈرائی اٹامک ایسڈ ہے لیکن صرف دو ذرّے ہیڈروجن
مین سے دہات کی ہمراہ منتقل ہو سکتے ہین اسلئے یہہ ڈائی بیسک ہے میلیٹ
پانی مین حل ہوجاتے ہین میلک ایسڈ کی قلمین سوئی کیطرح ہوتی ہین جب میلک
ایسڈ کو ۱۸۰ درجہ پر گرم کیا جاوے تو ھ۲ ا ذرہ ہوجاتا ہے اور یہہ نیئی ایسڈ
مین تبدیل ہوجاتا ہے ک۴ ھ۴ ا۴ جو دو متشابہہ صورتون مین واقع ہوتا
ہے جس سے فیومیرک ایسڈ - اور میلی اک ایسڈ بنتا ہے یہہ دونون اشیا
بلا واسطہ ہیڈروجن سے ملکر سکسنک ایسڈ ک۴ ھ۶ ا۴ پیدا کرتے ہین

## ٹارٹیرک ایسڈ

علامت ک۴ ھ۶ ا۶

ٹارٹیرک ایسڈ رس کئی درختونمین پایا جاتا ہے مثلاً انگور اور املی مین اور
پوٹاشیم نمک کی صورت مین وقت خمیر ہونے شراب کے تہ نشین ہوتا ہے
اور اس نمک کو ٹارٹار بولتے ہین کئی عجیب متشابہہ صورتین ٹارٹیرک ایسڈ
کی موجود ہین مثلاً معمولی ایسڈ مین طاقت انتشار شدہ روشنی کو دہنی
طرف گہمانے کی ہے اور اسلئے اسکو ڈکسٹرو ٹارٹیرک ایسڈ بولتے ہین
حالانکہ ایک اور صورت ٹارٹیرک ایسڈ جو اوس قسم ٹارٹارین سے نکلتا ہے
روشنی پر کسیطرح موثر نہین ہوتا ہے اور بے تاثیر معلوم ہوتا ہے اس سبب
بے تاثیر ٹارٹیرک ایسڈ کو جسکو راسمک ایسڈ بولتے ہین - عام ٹارٹیرک ایسڈ
اور ایک نیئے ایسڈ مین جسکے خواص مختلف ہین تقسیم ہو سکتا ہے اور اس

یہہ شئی متشابہہ سکسنک ایسڈ کے ہے اور سیانو پروپیانک ایسڈ پر
پوٹاش کی تاثیر سے طیار ہوتا ہے مثلاً ک ۳ ھ ۵ (ک ن) ک ا ۲ + ۲ ھ ۲ ا +
ک ۴ ھ ۶ ا ۴ + ن ھ ۳ - آئی سو سکسنک ایسڈ ۱۳۰ درجہ پر پگہلتا ہے
اور اپنی تاثیر سے بہت جلد اپنے متشابہہ سے پہچانا جاتا ہے اور یہہ ایتھیلیڈین
سے حاصل ہوتا ہے جیسے سکسنک ایسڈ ایتھیلین سے نکالا جاتا ہے

| آئی سو سکسنک ایسڈ | سیانو پروپیانک ایسڈ |
|---|---|
| ک ھ ک ھ ۳ / ک ا ۲ ھ | ک ھ ۳ |
| | ک ھ ک ن |
| ک ا ۲ ھ | ک ا ۲ ھ |

اعلے درجہ کے ایسڈوں کے مطالعہ کے لئے طالب علم کو بڑی بڑی کتابین کیمسٹری
کی دیکھنی چاہیئے متعلق سکسنک ایسڈ کے دو ایسڈ بہت ضروری ہین مثلاً
میلک ایسڈ اور ٹارٹیرک ایسڈ

## میلک ایسڈ

یہہ اکثر میوہ جات مین پایا جاتا ہے علے الخصوص باغ کی ریونداور پہاڑی
ایش کے گہتلیون مین جس مین سے آسانی سے نکلسکتا ہے مانوبروم سکسنک
ایسڈ مین ھ ا بجاے بروم کے بدلنے سے طیار ہوسکتا ہے

| میلک ایسڈ | مانوبروم سکسنک ایسڈ |
|---|---|
| ک ا ۲ ھ / ک ۲ ھ ۳ ا ھ + س ل / ک ا ۲ ھ = ا ب ر | ک ا ۲ ھ / ک ۲ ھ ۳ ب ر + س ل ھ / ک ا ۲ ھ |

= ھ ۲ ا + ک ہ ھ ۶ ل ۴

سکسنک ایسڈ سے بڑی بڑی بیرنگ قلمین بنتی ہین جو ۱۸۰ درجہ پر پگھلتی ہین اور ۲۳۰ درجہ پر کہولنے لگتی ہین بخار اسکا سکسنک ان ہیڈرائیڈ اور پانی مین متفرق ہوجاتا ہے - اس سے کلورائڈ اور ان ہیڈرائیڈ طیار ہوتا ہے اگر پنٹا کلورائیڈ آف فاسفرس کی ہمراہ گرم کیا جاوے - برومین کے تبادلہ کے مرکب بھی معلوم ہین مثلاً مانو برومو سکسنک ایسڈ ک ۴ ھ ۵ ب ر ا ۴ اور ڈائی برومو سکسنک ایسڈ ک ۴ ھ ۴ ب ر ۲ ا ۴ - یہہ ایسڈ جب پانی اور آکسائیڈ آف سلور سے علیحدہ علیحدہ موثر ہون تو علیحدہ علیحدہ میلک ایسڈ اور ٹارٹیرک ایسڈ مین تبدیل ہوجاتے ہین سکسنک ایسڈ سے دو قسم کے نمک بنتے ہین - اور یہہ ڈائی بیسک ہے نمک الکلائین دہاتونکے پانی مین حل ہوجاتے ہین اور یہہ ہمراہ دیگر نمکون کی ناحل ہونے والا بہورا تلچھٹ پیدا کرتے ہین

سکسنک ان ہیڈرائیڈ - ک ۴ ھ ۴ ا ۳ بہی معلوم ہے

آمونیے کے مرکب اس ایسڈ کے ذیل مین ہین

## سکسینامائیڈ

علامت ک ۴ ھ ۴ ا ۲ | ن ۲ ھ ۴

اور سکسنی مائیڈ - علامت ک ۴ ھ ۴ ا ۲ | ن ھ

## آئی سو سکسنک ایسڈ

# اسّے اعلےٰ درجہ کے ایسڈ

سلسلہ لیکٹک ایسڈ کی چنداں ضرورت نہین ہے اسواسطے اسجگہہ اونکا ذکر نہین کیا گیا ہے اور اب ذکر اعلےٰ درجہ کے ایسڈ اگزالک سلسلہ کا کیا جاتا ہے

## میلانک ایسڈ

علامت ک۳ ھ۴ ا۴

آکسیڈیشن میلک ایسڈ سے حاصل ہوتا ہی یہہ نیز اتصال کے طریقہ سے ایتیایل سایئن اسٹیٹ پر پوٹاش کی تاثیر سے پیدا ہوتا ہے مثلاً ک۲ ھ۲ (ک ن) ا۲ ک۲ ھ۵ + ۳ ھ۲ ا = ک۳ ھ۴ ا۴ + ک۲ ھ۶ ا + ن ھ۳

## سکسنک ایسڈ

پکانے کہربا گوندسی یہہ ایسڈ حاصل ہوتا ہے یہہ کہربا اور دیگر چند رالون مین اور نیز کئی حیوانی رسوبین واقع ہوتا ہے اور خمیر شکر سے بہی طیار ہو سکتا ہے مصنوعی طور پر بہی طیار ہو سکتا ہے

**اوّل** تاثیر ہیڈرو آیاڈک ایسڈ سے اوپر میلک اور ٹارٹیرک ایسڈ کے

**دوم** - اتہیلین ڈاسائی ناٹیڈ سے بذریعہ پوٹاش کے مثلاً ک۲ ھ۴ (ک ن)۲ + ۴ ھ۲ ا = ک۴ ھ۶ ا۴ + ۲ ن ھ۳

**سوم** - بیوٹرک ایسڈ پر نٹرک ایسڈ کی تاثیر سے مثلاً ک۴ ھ۸ ا۲ + ۳ ا

ک۳ ھ۲ ہ۵ ہ ۱ ہ جس سے محدود قسم کے نمک بن سکتے ہیں۔ تمام لیکٹیٹ پانی اور الکوہل مین حل ہو جاتے ہین نقرہ کا لیکٹیٹ ان سب مین عجیب ہے اور اسکی قلمین چمکدار سوئیان ہوتی ہین

## لیکٹائل کلورائیڈ

علامت ک۳ ھ۴ ہ ا ک ل ۲

کالشیم لیکٹیٹ پر فاسفرس پنٹا کلورائڈ کی تاثیر سے طیار ہوتا ہے

## لیکٹامائڈ

علامت ک۳ ھ۷ ن ہ۲

فعل آمونیہ سے اوپر لیکٹائڈ کے طیار کیا جاتا ہے اور یہہ ہم شکل الانائین کے ہے جو ملنے آلڈی ہائڈ ہیڈروسیانک ایسڈ اور پانی سے طیار ہوتی ہے الانائین ہیڈروس ایسڈ متفرق ہوتا ہے اور لیکٹک ایسڈ بنجاتا ہے مثلاً ک ۳ ھ ۷ ن ہ ۲ + ھ ن ہ ۲ = ک ۳ ھ ۶ ہ ۳ + ھ ۳ ن + ن ۲ پارا لیکٹک ایسڈ یا سارکو لاکٹک ایسڈ۔ گوشت مین پایا جاتا ہے یہہ مشابہہ لیکٹک ایسڈ کے ہے یہہ دونو لیکٹک ایسڈ صورت قلمون اور حل ہونیکے فرق سے تمیز ہو سکتی ہین۔ سارکو لیکٹک ایسڈ مصنوعی طور پر ایتھلین مرکبون سے طیار ہو سکتے ہیں چونکہ معمولی لیکٹک ایسڈ آلڈی ہائڈ مین سے پیدا ہوتا ہے اسواسطے اسکی علامت معقول دونون کی معمولی لیکٹک ایسڈ ک ھ ۳ سارکو لیکٹک ایسڈ ک ھ۲ ہ ھ

ک ھ ہ ھ
ک ہ ۲ ھ

ک ھ۲
ک ہ ۲ ھ

# لیکٹک ایسڈ

علامت ک ۳ ھ ۶ ا ۳

یہہ ایسڈ ترش دودہ مین سے حاصل کیا جاتا ہے اور چینی مین سے عجیب تبدیل کے باعث جسکو لیکٹک خمیر بولتے ہین بنتا ہے۔ اِسی ساخت کا ایسڈ گوشت حیوانو مین ہوتا ہے البتہ یہہ اوس ایسڈ کی مثل نہین ہوتا ہے جو چینی کے خمیر سے طیار ہوتا ہے اِسواسطے جو چینی کے خمیر سے طیار ہوا اوسکو پارا لیکٹک بولتے ہین یہہ نیز مصنوعی طور پر طیار ہو سکتا ہے۔

**اول** پروپائیل گلائی کول کے بلا واسطہ آکسیڈیشن سے۔

**دوم** - مونو کلور پروپیانک ایسڈ الکلیز کی ہمراہ متفرق کرنے سے۔

**سوم** - آلڈہی ہائڈ - ہیڈرو سیانک ایسڈ اور ہیڈرو کلورک ایسڈ کو باہم کئی روز تک پڑا رہنے سے۔

ک ۲ ھ ۴ ا + ھ ک ن + ھ ک ل + ۲ ھ ۲ ا = ن ھ ۴ ک ل + ک ۳ ھ ۶ ا ۳

لیکٹک ایسڈ ایک شربت سا عرق ہے جسکا وزن تناسبہ ۲۱۵ ر ۱ ہے اور جسکو بدون متفرق ہوئیکے ٹپکا نہین سکتے ہین۔ لیکن جو گرم ہونے سے لیکٹائڈ اور ڈائی لیکٹک ایسڈ پیدا کرتا ہی جب اوسکو ھ ا کی ہمراہ گرم کیا جاوی تو لیکٹک ایسڈ پروپیانک ایسڈ مین بدل جاتا ہے لیکٹیٹ سے محدود قسم کے نمک بنتے ہین جنہین مطابق قاعدہ کے ایکذرہ دھات کا ہوتا ہے دوسرا ذرہ ہیڈروجن کا ایک آرگنک اصول سے قابل انتقال ہوتا ہے مثلاً اِسطرح سے ایتھایل لیکٹک ایسڈ بنا سکتے ہین۔

ک ۲ ھ و پ ا ہ ہیڈروجن پوٹاشیم اگزالیٹ یا بن اگزالیٹ

کالشیم اگزالیٹ ناحل ہونیوالہ نمک ہے اور اِسصورت سے یہہ دہات مقدار کی تحقیقات کے لیئے حاصل کیجاتی ہے - ایتھائیل اور ایتھائیل اگزالیٹ اِن کے الکوہلون کو اگزالک ایسڈ کی ہمراہ ٹپکانے سے طیار کیجاتے ہین - اول ۱ درجہ پہ جوشش مین آتا ہے اور اِسکی علامت ک ۲ ا ۲ (ک ھ ۳) ۲ | ا ۲ - دوسرا ۱۸۶ درجہ پہ اوبلتا ہے اور اسکی علامت ک ۲ ا ۲ (ک ۲ ھ ۵) ۲ | ا ۲

# اگزالک ایماید

نیوٹرل آمونیم آمونیم اگزالیٹ کو گرم کرنے سے ایک سفید سفوف جسکو اگسامائڈ بولتے باقی رہجاتا ہے

ک ۲ ا ۲ ن ھ ۴ - ۲ ھ ۲ ا = ک ا ن ھ ۲
ک ۲ ا ۲ ن ھ ۴ ک ا ن ھ ۲

# آکسامائڈ

علامت ک ۲ ا ۲ | ن ۲ ھ ۴

یہہ بطور دو مجموعون آمونیے کے تصور ہو سکتی ہے جس مین دو ذرہی ہیڈروجن کے ک ۲ ا ۲ سے منتقل ہوئے ہوئے ہین ہیڈروجن آمونیم اگزالیٹ کو گرم کرنے سے ایک شی جسکو اگزامک ایسڈ بولتے ہین طیار ہوتا ہے جسکی علامت ک ھ ۲ ا ۲ | ا ن جو متعلق ملی ہوئی سلسلے کے ہے - ایک پانیکا اور ایک آمونیم کا ہر ایک جس مین سے ایکذرہ ہیڈروجن کا ڈائڈ ک ۲ ا ۲ سے منتقل ہوجاتا ہے

خالص اگزالک ایسڈ تہوڑا سا طیار رہوتا ہے - عموماً اسطور سے یہہ طیار کیا جاتا ہے لیکن حالمین بہت مقدار اسکی تاثیر کاسٹک پوٹاش سے اوپر برادہ لکڑی کے طیار کیا جاتا ہے - خام پوٹاشیم اگزالیٹ اسطرح طیار ہوتا ہی اور اسمین سے خالص اگزالک ایسڈ ناحل ہونے کالشیم اگزالیٹ کو تہ نشین کرنے سے اور پہر سلفیورک ایسڈ کے ساتھہ متفرق کرنے سے طیار کیا جاتا ہے نیز یہہ بلا واسطہ آکسیڈیشن گلائی کولک ایسڈ سے طیار کیا جاتا ہے

اگزالک ایسڈ سے قلمین بنتی ہین جنکی ساخت ک ۲ ھ ۲ ا ۴ + ۲ ھ ۲ ا ہے یہہ قلمین پانی قلمونکا ۱۰۰ درجہ پر دور کردیتی ہین یا اینمن سے پانی خلا مین اوپر سلفیورک ایسڈ کے دور ہو جاتا ہے جب اسکو ۱۶۰ درجہ تک گرم کیا جاوے تو اسکے اجزاء جلد متفرق ہو جاتے ہین ک ا ۲ - اور ک ا اور فارمک ایسڈ بنجاتا ہے اور تہوڑا سا اگزالک ایسڈ بدون تبدیل کے اوڑ جاتا ہے سلفیورک ایسڈ کی ہمراہ گرم کرنے سے اگزالک ایسڈ پانی اور مساوی مقدار ک ا اور ک ا ۲ مین متفرق ہو جاتا ہے

اگزالک ایسڈ ڈائی بیسک ایسڈ ہے اور اس سے دو قسم کے نمک بنتے ہین ایک نورمل اگزالیٹ اور دوم ایسڈ اگزالیٹ الکلاین اگزالیٹ تمام پانی مین حل ہو جاتے ہین - اور اگزالیٹ باقی وہا تونکے عموماً ناحل ہونے والے ہین

## پوٹاشیم اگزالیٹ

علامت ک ۲ پ ۲ ا ۴ + ھ ۲ ا نارمل اگزالیٹ

یا اسیمین دو ذرسے ہیڈروجن کے قابل انتقال ہین دونون سلسلے ڈای اٹامک ہین

## گلائی کولک ایسڈ

علامت ک ۲ ھ ۴ ا ۳

گلائی کول کے آکسیڈیشن سے یہہ شی طیار ہوتی ہے نیز یہہ مانو اٹامک سلسلہ ایسڈون سے مانوکلور اسٹیک ایسڈ پر پوٹاش کی تاثیر سے طیار ہوتا ہے

پوٹاشیم مونوکلور اسٹیٹ — پوٹاشیم گلائی کولیٹ

مثلاً ک ۲ ھ ۲ ک ل پ ا ۲ + پ ھ ا = ک ۲ ھ ۳ پ ا ۳ + پ ک ل

گلائی کولک ایسڈ سے پانی جذب کرنے والہ قلمدار مجموعہ بنتا ہے اور اس سے نمک گلائی کولیٹ طیار ہوتے ہین جنمین ایکذرہ دہات کا ہوتا ہے - ایک ایمایڈ جسکو گلائی کولامایڈ بولتے ہین معہ اسکے ہم شکل گلائی کول کو بہتے ہین معلوم ہین -

## اگزالک ایسڈ

علامت ک ۲ ھ ۲ ا ۴

اگزالک ایسڈ اکثر درختون کی رس مین بطور پوٹاشیم یا کالشیم کے نمک کے پایا جاتا ہے اور مختلف طریقونسے طیار کیا جاتا ہے - علے الخصوص اکسیڈیشن آرگنک مختلف اجسام سے - اگزالک ایسڈ طریق اتصال سے ہا گرم کرنے کاربن ڈائی آکسایڈ اور سوڈیم کو مقام جوشش پارہ تک طیار ہوتا ہے مثلاً

دو ک ا ۲ + ۲ س و = ک ۲ ا ۴ س و ۲ مٹک ایسڈ کی چینی پر تاثیر سے

| | |
|---|---|
| پائی میلک | ک۷ھ۱۲آ۴ |
| سوبیرک | ک۸ھ۱۴آ۴ |
| آزیلیک | ک۹ھ۱۶آ۴ |
| سی بناسیک | ک۱۰ھ۱۸آ۴ |
| براسسی لک | ک۱۱ھ۲۰آ۴ |
| روسی لک | ک۱۷ھ۳۲آ۴ |

## کاربانک السڈ

علامت ک ھ۲ آ۳

یہہ شی صرف نمکونمین ہی معلوم ہے۔ ہئڈریٹ بلیار نہین ہوا ہے یہہ نمک اصول کاربونایل اپنے اندر رکہتے ہوئے تصور کئے گئے ہین۔ کاربانک ایسڈ دیگر اعلے درجہ کے ایسڈون اس سلسلہ مین یہہ فرق رکہتا ہے کہ اسمین دو ذرسے منتقل ہونیوالے ہیڈروجن کے ہین اور اسکی وجہ یہہ ہے کہ دونون مجموعے ہئڈراکسایل کے مجموعہ ک آ سے جوڑے ہوئے ہین مثلاً ک آ (آ ھ)۲ اسلئے دو قسم کے کاربونیٹ موجود ہین

نارمل سوڈیم کاربونیٹ ک آ (آ ص)۲ (ص و)

ہیڈروجن " " ک آ (آ ھ) (آ ص و)

ایسڈ اول قسم کے سلسلے کے انوبلے سک یعنی دونین ایک ذرہ ہیڈروجن کا قابل انتقال ساتہہ دہات کے ہے حالانکہ دوسرا سلسلہ ذاتی بیسک ہے

| گلائی کول | گلائی کولک ایسڈ | اگزالک ایسڈ |
|---|---|---|
| ک ھ ۲ ا ھ | ک ھ ۲ ا ھ | ک ا ا ھ |
| ک ھ ۲ ا ۲ ھ | ک ا ا ھ | ک ا ا ھ |

علے ہذا القیاس ذیل کا سلسلہ ایسڈوں کا ہے۔ عام علامت ک ن ھ ۲ ن ا ۳

| نام ایسڈ کا | لیکٹک یعنے کا سلسلہ مونوبے سک |
|---|---|
| کاربانک ایسڈ۔ ہئڈریٹ | ک ھ ۲ ا ۳ |
| گلائی کولک " | ک ۲ ھ ۴ ا ۳ |
| لیکٹک " | ک ۳ ھ ۶ ا ۳ |
| بیوٹی لیکٹک " | ک ۴ ھ ۸ ا ۳ |
| والیرو " | ک ۵ ھ ۱۰ ا ۳ |
| لوسک | ک ۶ ھ ۱۲ ا ۳ |

اگزالک سلسلہ کے ایسڈ۔ عام علامت ک ن ھ ۲ ن ۲ ا ۴

| نام ایسڈ | علامت |
|---|---|
| اگزالک ایسڈ | ک ۲ ھ ۲ ا ۴ |
| میلانک " | ک ۳ ھ ۴ ا ۴ |
| سکسنک " | ک ۴ ھ ۶ ا ۴ |
| پاروٹارٹیرک " | ک ۵ ھ ۸ ا ۴ |
| اڈیپک " | ک ۶ ھ ۱۰ ا ۴ |

ایمالیین الکوہال ک ۵ ھ ۱۲ ا ی ۲ — ۱۸۷ درجہ پر

ہکسیلیین الکوہال ک ۶ ھ ۱۴ ا ی ۲ — ۲۰۷ درجہ پر

اوکٹے لیین الکوہال ک ۸ ھ ۱۶ ا ی ۲ — ۲۳۷ درجہ پر

ہر ایک ایمین سے ک ل ۲ سے ملکر ڈائی کلورائیڈ بناتا ہے اور ہر ایک سے گلائی کول بنتا ہے جو آکسڈیشن سے ایک آلڈی ہائیڈ اور دو ایسڈ بناتا ہے۔ او وے فائین اعلے اتھیلیین کے سیکینڈری اور ٹرشری مرکب ہیڈروکلورک اور ہیڈروآیوڈک ایسڈون کی ہمراہ پیدا کرتے ہین جو مشکل پرامیری کلورائڈ اور آیوڈائیڈ مانو اٹامک اصول کے ہین

## ڈائی اٹامک ایسڈ جو گلائی کول کے آکسیڈیشن سے بنتے ہین

دو سلسلے اِن ایسڈون کے ہین اول جو انتقال ۲ ذرون ہیڈروجن سے مقابل کے ڈائی اٹامک الکوہال مین سے ساتھ ایکذرے آکسیجن کے پیدا ہوتے ہین اور دوم جو انتقال ۴ ذرون ہیڈروجن سے ساتھ دو ذرون آکسیجن کے بنتے ہین۔

اول سلسلہ کو ان سلسلون ایسڈ مین سے لیکٹک ایسڈ سلسلہ کہتے ہین اور دوم کو آگزالک ایسڈ سلسلہ کہتے ہین کیونکہ یہہ دونون اشیا اِن سلسلوںمین خوب معلوم ہین تعلق گلائی کول کا گلائی کولک اور آگزالک ایسڈ سے بطور نمونہ عام تعلق کے استعمال کیا جاتا ہے جیسے ذیل مین

اسٹسر حسی پرامیری۔ سکینڈری اور ٹرشیری ڈای ایماین اور آمونیم کے مرکب طیار ہوتے ہین جو مشابہہ مرکب ایتھائل کے ہین اتھیلین ڈای ایماین اور سے ٹر والر بسین ہین۔ جو اتھیلین ڈای برومائڈ پر آمونیہ کی تاثیر سے طیار ہوتا ہے۔ ایسے ہی مرکب فاسفرس اور آرسنک کے سلسلے مین معلوم ہین۔

اعلے درجہ کے ڈائی اٹامک الکوحال اور اونکے مرکبات

اعلے درجہ کے کاربان کے سلسلے اولے فاین جنکا بل پر اتھیلین کے پیدا کرتے ہین۔ ذیل کی کامل فہرست اولے فاین اور گلائی کول جسقدر وہ طیار کئے گئے ہین مع مقام جوشش

## اولے فائن

| | مقام جوشش | | مقام جوشش |
|---|---|---|---|
| اتھیلین ک۲ ھ۴ | | اوکٹالین ک۸ ھ۱۶ | ۱۲۵ |
| پروپیلین ک۳ ھ۶ / ک۴ ھ۸ | +۳ | ڈیکاٹیلین ک۱۰ ھ۲۰ | ۱۶۰ |
| بیوٹیلین ک۵ ھ۱۰ | +۳۵ | ڈای ایمالین سیپٹن ک۱۶ ھ۳۲ | ۲۷۵ |
| امی لالین ک۶ ھ۱۲ | +۶۹ | سیروٹین ک۲۷ ھ۵۴ | — |
| کپسیلین یا سپٹیلین ک۷ ھ۱۴ | ۹۰ | میلین ک۳۰ ھ۶۰ | |

## گلائی کول

| | مقام جوشش |
|---|---|
| اتھیلین الکوحال ک۲ ھ۶ ا۲ | ۱۹۷٫۵ درجہ |
| پروپیلین الکوحال ک۳ ھ۸ ا۲ | ۱۸۸ درجہ |
| بیوٹیلین الکوحال ک۴ ھ۱۰ ا۲ | ۱۸۳ درجہ |

بلا واسطہ اتصال اتھیلین آکسائیڈ اور ھ۲ سی طیار ہوتا ہے اور آکسیڈیشن سے گلائی گولک طیار ہوتا ہے

**اتھیلین آکسائیڈ** بلا واسطہ ایک مجموعہ پانی سے ملکر گلائی کول بناتا ہے اور گلائی کول کے ساتھہ ملکر پولے اتھیلین گلائی کول بناتا ہے

(۱) ک۲ ھ۴ ا + ک۲ ھ۴ | ا ھ / ا ھ = ک۲ ھ۴ | ا ک۲ ھ۴ | ا ھ / ا ھ

(۲) ک۲ ھ۴ ا + ک۲ ھ۴ | ا ھ / ک۲ ھ۴ | ا ھ = ک۲ ھ۴ / ک۲ ھ۴ / ک۲ ھ۴ | ا ھ / ا / ا ھ

یہہ سابق مین ذکر ہو چکا ہے کہ یہہ ڈائڈ اصول اتھیلائی ڈین آلڈہی ہائڈ مین موجود ہے جو مشابہہ اتھیلین کے ہے فرق درمیان ان دونون سلسلونکے یہہ ہی کہ اتھیلین مین دو ذرے ہیڈروجن کے ہر ایکذی کاربان سے ملے ہوئے ہین اور سلسلہ اتھیلیڈین مین ایک کاربان کا ہمراہ ایکذرہ ہیڈروجن کا ملا ہوا ہے اور دوسرا کاربان باقی تین ذرون ہیڈروجن سے جڑا ہوا ہے

مثلاً

| اتھیلین سلسلہ | | اتھیلیڈین سلسلہ | |
|---|---|---|---|
| ک ھ۲ ا / ک ھ۲ ا | اتھیلین آکسائڈ | اک ھ۳ / ک ھ ا | آلڈہی ہائڈ |
| ک ھ۲ ک ل / ک ھ۲ ک ل | اتھیلین کلورائڈ | ک ھ۳ / ک ھ ک ل۲ | اتھیلیڈین کلورائڈ |
| ک ھ۲ ا ک۲ ھ۵ ا / ک ھ۲ ا ک۲ ھ۵ ا | ڈائی اتھائیل گلائی کول | ک ھ۳ / ک ھ (ا ک۲ ھ۵ ا) (ا ک۲ ھ۵ ا) | اسٹیل |

بہت مرکب اتھیلین کے عناصر ہیڈروجن کی جماعت کی ہمراہ معلوم ہین - ڈائیڈ اتھیلین ۲ ذرون ہیڈروجن کی جابجا دو مجموعون آمونیہ مین آجاتی ہے اور

کلورین سے دوم انتقال واقع ہوتا ہے اور اتھیلین کلورائیڈ بنجاتا ہے

| (۱) گلائی کول | (۲) گلائی کول ہٹدرائین | (۳) اتھیلین کلورائیڈ |
|---|---|---|
| ک ھ ۲ ھ ا | ک ھ ۲ ک ل | ک ھ ۲ ک ل |
| ک ھ ۲ ھ ا | ک ھ ۲ ھ ا | ک ھ ۲ ک ل |

دو اسٹیٹ گلائی کول کے معلوم ہین - مونو اسٹیٹ اور ڈائی اسٹیٹ

ک ۲ ھ ۴ | ا ھ / ک ۲ ھ ۳ ا اور ک ۲ ھ ۴ | ا ک ۲ ھ ۳ ا / ا ک ۲ ھ ۳ ا

دو ایتھایل کے مرکب موجود ہین - مونو ایتھایل گلائی کول اور ڈائی ایتھایل گلائی کول اور پچھلا مرکب ہمشکل اسٹیل کے ہے

## اتھیلین آکسائیڈ

علامت ک ۲ ھ ۴ ا

یہہ شی اثر پوٹاشش سے اتھیلین کلور ہٹدرائین پر کرنے سے طیار ہوتی ہے جسکا ایک مجموعہ ہٹدروکلورک ایسڈ کا کم ہوجاتا ہے اور اتھیلین اکسائیڈ بنجاتا ہے یہہ اڑجانے والا بیرنگ عرق ہے جو ۵ ر ۱۳ درجہ پر جوشش مین آتا ہے تمام مقدار مین پانی ہی ملجاتا ہے اور یہہ مثل اسکی ہمشکل آلڈی ہائیڈ کی قلمدار کرنے امونیہ کی ہمراہ پیدا نہین کرتا ہے بہت آسانی سے ہیڈروجن کلورین اور ایسڈن وغیرہ سے ملجاتا ہے

## الکوہال

علامت ک ۲ ھ ۶ ا

الکوہال مین ہر مقدار مین حل ہوجاتا ہے جب ہوا مین انصال پائے
اور پلاٹنم سیاہ مین رکہا جاوے تو آکسیجن بہت جلد جذب کرلیتا ہے
اور گلائی کول ایڈ مین تبدیل ہوجاتا ہے مثلاً ک ھ۲ ا ر ھ ا +
ا ر۲ = ک ر ( ا ر ھ ) + ک ھ ۲ ا ر ھ = ھ ۲ ا ر ۲

گرم نٹرک ایڈ کے ساتھہ موثر ہونے سے گلائی کول اور آکسیڈائز
ہوکر اگزالک ایڈ بنجاتا ہے مثلاً

ک ھ۲ ا ر ھ ک ھ۲ ا ر ھ + ۲ ا ر۲ = ک ا ر ا ر ھ ک ا ر ا ر ھ + ۲ ھ۲ ا ر

اِن تاثیرون سے معلوم ہوتا ہے کہ گلائی کولک ایڈ اور اگزالک ایڈ
گلائی کول کے ساتھہ ویساہی واقع ہے جیسا اسٹیک ایڈ ایتھایل الکوہال
کے ساتھہ ہے ایک شئی جسکی ساخت ک ۲ ھ ۲ ا ر ۲ ہے اور گلائی کسل
کہلاتاہی نسبت آلڈہی ہائڈ مین ساتھہ گلائی کول کے واقع ہے گلائی
کول مثل الکوہال کی اور صورتوںمین تاثیر رکہتا ہی اور ہیڈروجن سوڈیم
منتقل ہوسکتی ہے جو متابہہ سوڈیم ایتھایلیٹ کے ہین سلفیورک ایڈ کے
ساتھہ گلائی کول سلفیورک ایڈ بناتا ہے اور جب آگ کی ہمراہ گرم کیا جاوے
تو ایتھیلین ایڈ ایڈ اور پانی طیار ہوتا ہے

گلائی کول البتہ الکوہال سے اسقدر فرق رکہتا ہے کہ اس سے دو ایڈ اور
دو کلوریائڈ وغیرہ بنتے ہین مثلاً گلائی کول پرھ کہل کے اثر سے اول
نتیجہ گلائی کول کلوہیڈرائن حاصل ہوتا ہے یعنی گلائی جسمین ایک ذرہ
کلورین مجموعہ مونیڈ ھ ا کی جابجا منتقل ہوتا ہے جبکہ زیادہ اثر

| | |
|---|---|
| ک ۲ ھ ۲ ک ل ۴ | ۱۳۷ |
| ک ۲ ھ ک ل ۵ | ۱۵۴ |
| ک ۲ ک ل ۶ | ۱۸۲ |

ایتھایل کلورائیڈ سے سلسلہ ہمشکل کلورین کے تبادلہ کے مرکبون کا طیار ہوتا ہے جو ساخت مین متشابہہ ہین لیکن خواص مین مذکورہ بالا سے مختلف ہین یہہ دونون قسمونکے اجسام مختلف حرارت پر جوشش مین آتے ہین جب وہ جو اتھیلین مین سے ہین الکوہالک پوٹاشش سے متفرق ہوجاتے ہین اور اور ایتھایل کلورائیڈ مین سے بدون تبدیل کے رہتے ہین اور اخیر کا مرکب دونون سلسلو مین ک ۲ ک ل ۶ یکسان ہے۔

## گلائی کول یا اتھیلین الکوہال

علامت ک ۲ ھ ۴ | (ھ ا)۲

یہہ شی تاثیر اتھیلین ڈائی بروماٰیڈ سے اوپر سلور اسٹیٹ کے طیار ہوتا ہے سلور بروماٰیڈ اور گلائی کول ڈائی اسٹیٹ بنجاتے ہین مثلاً ک ۲ ھ ۴ ا ب ر ۲ + ۲ ک ۲ ھ ۳ سل ا | ا ۲ = ۲ س ل ب ر

+ ک ۲ ھ ۴ | ا ک ۲ ھ ۳ ا / ا ک ۲ ھ ۳ ا

خالص گلائی کول۔ اسٹیٹ مین سے تاثیر بیریٹہ سے طیار ہوتا ہے گلائی کول بیرنگ بے بو اور شیرین ذائقہ والہ گاڑھا عرق ہے اسکا وزن متناسب صفر پر ۱٫۱۲۵ ہے اور ۱۹۷° پر جوشش مین آتا ہے اور پانی

اور ایتھیلین بنجاتی ہے

خواص عام اسکے پہلے بیان ہوچکے ہین - بلا واسطہ دو ذرات کلورین کے ہمراہ ملجاتی ہے ھ ک ل ا ور ھ آ کی ہمراہ بہی ملجاتی ہے - کلورین کے ساتھ ایتھیلین ڈائی کلورائڈ پیدا کرتی ہے - اور ہئڈروایسڈون کے ساتھ ایتھائل کلورائڈ بروماٹد یا ایڈائڈ پیدا کرتی ہے تیزھ ۲س ا ۴ مین جذب ہوجاتی ہے اور تب ہیڈروجن ایتھائل سلفیٹ بنجاتا ہے

# ایتھیلین ڈائی کلورائڈ

علامت ک ۲ ھ ۴ ک ل ۲

اولیفینٹ گیس کا نام اسواسطے رکہا گیا ہے کہ جب کلورین سے ملائی جاوے تو روغن پیدا کرتی ہے گیسونکو ملانے سے قطرے بنجاتے ہین اور جب جمعکرکے دہوئے جاوین اور ٹپکائے جاوین تو خالص ڈائی کلورائڈ پیدا ہوجاتا ہے - یہہ جسم ۱۵ء۸۲ درجہ پر جوش مین آتا ہے پانی مین حل نہین ہوتا ہے - الکوہال اور ایتھر مین حل ہوجاتا ہے - اسپر کلورین بہت جلد اثر کرتی ہے اور مرکب تبادلے کے پیدا ہوجاتے ہین جنمین ایک دو تین اور اخیر مین چار ذرے ہیڈروجن کے کلورین کے ساتھ منتقل ہوجاتے ہین مثلاً

| | مقام جوش |
|---|---|
| ک ۲ ھ ۴ ک ل ۲ | ۱۵ء۸۲ |
| ک ۲ ھ ۳ ک ل ۳ | ۱۱۵ |

# ڈائی اٹامک الکوہال اور اونکے مرکب

جیسے ہم نے دیکھا ہی ہیڈرو کاربا کے عام علامت ک ن ھ ۲ن ہے جنکی
مثال اتھلین ک ۲ ھ ۴ ہم لے سکتے ہین ناپرشدہ مرکب ہین ۔ جنمین دو دو کشش
اتصال کاربان کی پر نہین ہوتی ہین اسلئے یہہ اجسام دو ذرون کلورین
پرومین وغیرہ سے ملجاتے ہین تاکہ مرکب پرشدہ پیدا ہوجاوے سب
سے کم مرکب اس سلسلہ مین ک ھ ۲ ہے جسکو متھیلین بولتے ہین اور
یہہ حالت آزاد مین پایا نہین گیا اگرچہ اسکا ایڈ ایڈ ک ھ ۲ آ ۲ علیحدہ کیا
گیا ہے ۔ مقابل کا ڈایاٹامک الکوہال بہی طیار نہین کیا گیا ہے لیکن
ڈائی اسٹیٹ معلوم ہے

## ایتھائی لین

علامت ک ۲ ھ ۴

اس شی کو اولعنیٹ گیس بولتے ہین جسکا ذکر پہلے ہو چکا ہے اور
خشک ٹپکانے معدنی کوئلہ آرگنک مختلف اشیا مین طیار ہوتا ہے لیکن عمدہ
طور پہ تاثیر گرم سلفیورک ایسڈ سے اوپر الکوہال کے طیار ہو سکتا ہے
ایک حصہ الکوہال کا ساتھہ ۶ حصہ سلفیورک ایسڈ کے کافی ریت کی ہمراہ ایک
شیشے مین گرم کیا جاتا ہے جس سے گئی جو آٹی سے بنتی ہے متعرق ہونا
نہایت سادہ ہے الکوہال مین سے ایک مجموعہ پانی کا دور ہوجاتا ہے

پوٹاشش کے ساتھہ متفرق کرنے سے اسٹیک ایسڈ پیدا کرتا ہے مثلاً

ک ن ک ھ۳ + پ ھ ا + ھ ۲ ا = ک ۲ ھ ۳ پ ا ۲ + ھ ن ۳

حالمین ظاہر ہو چکا ہے کہ تاثیر سوڈیم سے ان ہڈرائڈ پر ہم بلاواسطہ ایتھڈون کو الکوہال اور آلڈہی ہائڈ بنا سکتے ہین اور تاثیر ہیڈروجن سے آلڈہی ہائڈ اپر ایتھائل الکوہال بلاواسطہ طیار ہو سکتا ہے مثلاً

ک ۲ ھ ۴ ا + ھ ۲ = ک ۲ ھ ۶ ا

دوم میتھائل الکوہال سے میتھائل سایانائڈ ہم طیار کر سکتے ہین اور اسپر ہیڈروجن کے ساتھہ تاثیر کرنے سے ہم اتھیلیا مائن حاصل کر سکتے ہین مثلاً

ک ن ک ھ ۳ + ھ ۴ = ک ۲ ھ ۵ | ن ھ ۲

اتھیلیا مائن ہڈروکلوریٹ پر جب سلور نٹرائٹ اثر کرے تو ایتھائل نٹرائٹ پیدا ہوتا ہے جو بذریعہ پوٹاش کے متفرق ہونے سے الکوہال پیدا کرتا ہے مثلاً

ک ۲ ھ ۷ ن + ن ۲ ا ۳ = ک ۲ ھ ۵ ن ۲ ا ۳ + ھ ۲ ا + ن ۲ اور ک ۲ ھ ۵ ن ا ۲ + پ ھ ا = ک ۲ ھ ۶ ا + پ ن ا ۲

سیوم میتھائل الکوہال سے بذریعہ اثر زنک کے میتھائل ایڈائڈ پر ہم ایتھائل ہڈرائڈ طیار کر سکتے ہین اور اس سے ایتھائل کلورائڈ تاثیر کلورین سے پیدا ہو جاتا ہے اور اس شی مین سے درمیان ایتھائل اسٹیٹ کے ایتھائل الکوہال مین سے گذر کر سکتے ہین

ان تینون عملون کے بار بار کرنے سے ٹرائی کاربان کے سلسلہ مین ہم جا سکتے ہین اور علے ہذالقیاس ۔

| آئی سو بیوٹایل ہڈرائڈ ٹرائی میتھایل فارمین | نرمن ٹیشن بیوٹایل الکوہال | ٹرمشیری بیوٹایل الکوہال | آئی سو بیوٹرک ایسڈ |
|---|---|---|---|
| ک ھ۳ ک ھ۳ | ک ھ۳ ک ھ۳ | ک ھ۳ ک ھ۳ | ک ھ۳ ک ھ۳ |
| ک ھ | ک ھ | ک ا ھ | ک ھ |
| ک ھ۳ | ک ھ۲ ا ھ | ک ھ۳ | ک ا ا ھ |

عام خاص جماعت مونوائمک الکوہال اور ایسڈون کی قیاساً دلچسپ نسبت وہ ہین جنسے اول سادہ مرکب تفصال عناصر سے طیار ہو سکتے ہین اور پھر ان مین کاربان اور ہیپڈروجن کے بلا واسطہ ایزادگی سے اعلے درجہ کے مرکب مین گذر ہو سکے اور اسطور سے سلسلہ طیار ہو سکے - فرض کرو کہ ہم میتھایل الکوہال جو معدنی ابتدا سے حاصل کیا جاوے شروع کرین مثلاً مارش گیس جو س ھ۲ اور کاربان بائی سلفائڈ سے طیار کیا ہوا ہو مثلاً ۲ س ھ۲ + ک س۲ + ک ا ا = ک ھ۴ + ۴ ا ک ا ۲ س )

دوم میتھایل کلورائڈ اور اس سے فعل کلورین سے مثلاً ک ھ۴ + ک ل ۲ = ک ھ۳ ک ل + ھ ک ل

سوم میتھایل الکوہال اور اسمین سے تاثیر پوٹاش سے مثلاً ک ھ۳ ک ل + پ ھ ا = ک ھ۳ ا ھ + پ ک ل

کئی طریق ہیں جس سے ہم ڈائی کاربان سلسلہ میں پہنچ سکتے ہیں

اوّل - میتھایل الکوہال سے ہم ایسٹیونٹرل طیار کرتے ہین اور پھر

مین الکوہال اصول کے ساتھہ تبادلہ کرنے سے یہہ تمام روغنی عرق پائن ہوجاتے
پانی مین حل ہوجاتے ہین آسانی سے الکوہال مین حل ہوجاتے ہین
اور ہر ایک سے محدود سلسلہ نمکون کا بنتا ہے

## اعلےٰ درجہ کے فیٹی ایسڈ

علے الخصوص پالمیٹک ایسڈ - سٹیارک ایسڈ - تمام فیٹے اشیاء
مین پائے جاتے ہین یہہ سخت اشیاء ہین اور صابن کے متفرق کرنے
سے جو پام آئیل یا - گائی کی چربی سے بنا ہو اور جو پوٹاشیم پالمیٹ یا سٹیارٹ
ہوتا ہے طیار کیے جاتے ہین ان ایسڈون سے ان ہائیڈرائڈ و مرکب ایتھیر
کلورائڈ - آلڈی ہائیڈ - ایمائیڈ - اور ایسیٹون جو ساخت اور کیمیائی خواص
مین مثل ایسیٹائل سلسلہ کے ہین طیار ہوتے ہین

تاہم یہہ یاد رکھنا ضروری ہے کہ بہت سے مشابہہ مرکب ایسڈ اور الکوہال
سلسلو نمین واقع ہین یہہ بے قاعدہ ایسڈ مقابل کے بے قاعدہ الکوہال
سے نکالے ہوئے ہین یا کسی ایسے مرکب سے جنکی ساخت اس قسم
کی ہو مشابہہ الکوہال - ایسڈ - اور ہائیڈرو کاربن ہے - کاربان سلسلہ کے ذیل کیطرح ہین

| نارمل بیوٹائل ہائیڈرائیڈ | نارمل بیوٹائل الکوہال | نارمل بیوٹرک ایسڈ | سیکنڈری بیوٹائل الکوہال |
|---|---|---|---|
| ک ھ۳ | ک ھ۳ | ک ھ۳ | ک ھ۳ |
| ک ھ۲ | ک ھ۲ | ک ھ۲ | ک ھ۲ |
| ک ھ۲ | ک ھ۲ | ک ھ۲ | ک ھ ا ھ |
| ک ھ۳ | ک ھ۲ ا ھ | ک ا ا ھ | ک ھ۳ |

کی جا بجا میتھائیل کے بدلنے سے طیار ہو سکتا ہے مثلاً ک ھ۲ ھ۲ | از + ۲
(ک ا ھ ۳ ل) = ۲ (ک ۲ ھ ۳ ھ و ۲ ل) + ک ل ۲ ز - نیز یہہ کاسٹک سیٹ
کے ٹپکانے اور نیز ایسیٹک ایسڈ کی بخارات کو گرم نلی مین سے
گذارنے سے طیار ہو سکتا ہے - اسیٹون بیرنگ عرق ہے جو ۵۶
درجہ پر جوش مین آتا ہے اور میتھل الڈی ہائیڈ کی ہیڈروجن سوڈیم
سلفائیٹ کی ہمراہ قلمدار مرکب پیدا کرتا ہے -
تاثیر سوڈیم املگام سے اوپر مرکب پانی اور اسیٹون کے دو ذرے
ہیڈروجن کے جذب ہو جاتے ہین اور سکینڈری پروپائل الکوہال
طیار ہو جاتا ہے مثلاً ک ۳ ھ ۶ ا + ھ ۲ = ک ۳ ھ ۸ ا

# اعلےٰ قسم کے فیٹی ایسڈ

نام علامت اور مقام جن انکے پہلے بیان ہو چکے ہین - عام خواص مین یہ
اول دو سے سلسلہ مین فارمک ایسڈ اور ایسیٹک ایسڈ سے مشابہہ
ہین یہ اکثر قدرتی چربیون مین موجود ہین اور نیز تاثیر نٹرک ایسڈ سے
اوپر بیری یا گائی کی چربی کے طیار ہو سکتے ہین
یہہ ایسڈ اتصال کے ذریعہ سے ذیل کی تاثیرون سے طیار ہو سکتے ہین
اول بلا واسطہ اتصال کاربان ڈائی آکسائیڈ سے ساتھہ مرکب سوڈیم
الکوہال کم درجہ اصول کے - دوم تاثیر پوٹاش سے اوپر سایانائیڈ کم درجہ
الکوہال اصول کے - سوم ایک یا دو ذرے ہیڈروجن کو اصول فیٹی ایسڈ کے

کے طیار ہوتا ہے یہہ گاڑہا عرق ہے جس مین نیز خواص آکسیڈایزنگ ہوتے ہین اور گرم ہونے پر بہڑک سے متفرق ہو جاتی ہے

## اسٹیبامائڈ

علامت ک ۲ ھ ۳ ا ن

اسٹیائل آمونیہ اور ایتھائل اسٹیٹ پر آمونیہ کی تاثیر سے جس سے اسٹیبائل ہیڈروجن سے بدل جاوی طیار ہوتا ہے مثلاً ک ۲ ھ ۵ ا ر + ھ ۲ ان = ک ۲ ھ ۳ ا ن + ک ۲ ھ ۵ ا ر نیز اثر آمونیہ سے اوپر ایتھائل کلورائڈ کے اور خشک ٹپکانے آمونیم اسٹیٹ سے طیار ہوتا ہے اسٹیامائڈ بیرنگ سخت شی ہے جو ۷۸ درجہ پر پگہلتا ہے اور ۲۲۲ درجہ پر جوش مین آتا ہے

## ڈائی اسٹیامائڈ

علامت ک ۲ ھ ۳ ا ر ک ۲ ھ ۳ ا ر ن

اور ایتھائل ڈائی اسٹیامائڈ ک ۲ ھ ۳ ا ر ک ۲ ھ ۵ ا ر ن بہی معلوم ہین مقابل کے مرکب کلوراسٹیک ایسڈ سے طیار ہو سکتے ہین

## اسٹیون

علامت ک ۲ ھ ۳ ا ر ک ھ ۳

یہہ مرکب جو ایتھائل اسٹیائل تصور ہو سکتا ہے اسٹیائل کلورائڈ مین کلورین

اور ٹرائی کلور اسیٹک ایسڈ

علامت ک ک ل ۳ | ا

یہہ تینون جسم سخت قلمدار ہین اول ۶۳ درجہ پہ پگہلتا ہے اور ۱۸۹ درجہ پر جوشش مین آتا ہے اور دوسرا ۱۹۵ درجہ پہ جوشش مین آتا ہے اور تیسرا ۲۰۰ درجہ پہ جوشش مین آتا ہے - اِنسے نمک مثل اسیٹیٹ کی طیار ہوتے ہین اور اِنمین سے اسیٹک ایسڈ آزاد ہیڈروجن کی تاثیر سے طیار ہوسکتا ہے

# تہیا اسیٹک ایسڈ

علامت ک ۲ ھ ۳ ا س )

یہہ شی اسیٹک ایسڈ سے وہی علاقہ رکہتی ہے جو مرکیپٹن الکوہال سے علاقہ رکہتا ہے اور پنٹا سلفائیڈ آف فاسفرس کے اسیٹک ایسڈ پر تاثیر سے طیار ہوتا ہے - ف ۲ س ۵ + ۵ ک ۲ ھ ۴ ا ۲ = ف ۲ ا ۵ + ۵ ک ۲ ھ ۴ ا س بیرنگ عرق ہے جس مین تیز بو ہوتی ہے ۹۳ درجہ پہ جوشش مین آتا ہے - ان ہیڈرائیڈ ک ۲ ھ ۳ ا ک ۲ ھ ۳ ا | ا س بہی معلوم

# اسٹیائل پراکسائیڈ

علامت ک ۲ ھ ۳ ا ک ۲ ھ ۳ ا | ا ۲

ایک عجیب ترکیب ہے جو تاثیر بیریم ڈائی آکسائیڈ سے اور پہ اسٹیائل [illegible]

فاسفرس ٹرائی کلورائڈ کی تاثیر سے اوپر اسیٹک ایسڈ کے طیار ہوتا ہے
مثلاً ک ل ۳ + ۳ ک ۲ ہ ۳ ا ا د = ہ ۳ ف ا ۳ + ۳ ک ۲ ہ ۳ ا ک ل
یہہ بیرنگ عرق ہے جو ہوا مین دہوان پیدا کرتا ہے اور ۵۵ درجہ پر جوشش مین آتا ہے برومائڈ اور آئوڈائڈ بہی معلوم ہین

## اسیٹہائل اسیٹ

علامت ک ۲ ہ ۳ ا ک ۲ ہ ۳ ا | ا

یا اسیٹک ان ہائڈرائڈ بیرنگ عرق ہے جو ۱۳۸ درجہ پر جوش مین آتا ہے اور تاثیر اسیٹائل کلورائڈ یا فاسفرس اکسی کلورائڈ سے اوپر سوڈیم سیٹٹ کے طیار ہوتا ہے مثلاً ک ۲ ہ ۳ ا ۲ س و + ف ا ک ل ۳ = ۲ ک ۲ ہ ۳ ا ا د + ۳ س و ک ل یہہ پانی کی ہمراہ دو مجموعہ اسیٹک ایڈ کے طیار کرتا ہے

## کلورہ اسیٹک ایسڈ

کلورین اسیٹک ایسڈ پر ایک یا دو یا تین ہائڈروجن کے اسیٹائل اصول مین ساتہ کلورین کے تبدیل کرنے کو لئے اثر کرتی ہے اور اِس ترکیب سے مونوکلورہ اسیٹک ک ۲ ک ہ ۲ ک ل ا د

## ڈائی کلورہ اسیٹک ایسڈ

علامت ک ۲ ک ہ ک ل ۲ ا ا

خالص اسیٹک ایسڈ طیار ہوتا ہے بیرنگ عرق ہے جو ۱۱۸ درجہ پر جوش مین آتا ہے اور ۱۷ درجہ پر برف کی طرح جمجاتا ہے ۔ اِسواسطے اسکو گلاشیل اسیٹک ایسڈ بولتے ہین اسمین خاص تیز بو اور ترش ذائقہ ہوتا ہے تمام مقدار مین پانیکی ہمراہ مِلجاتا ہے اور جب اِسکا مقام جوشش محدود نہین ہوتا ہے بقیہ تیز ہوجاتا ہے تا کہ گلاشیل ایسڈ باقی رہجاوے

اسیٹک ایسڈ بوسے اور ایتھائل اسیٹیٹ کے بنانے سے پہچانا جاتا ہے نیز اور اسیٹیٹ کو جب آرسنک ٹرائی آکسائیڈ کی ہمراہ گرم کیا جاوے تو کیکوڈائل طیار ہوتا ہے اسیٹک ایسڈ مونوبی سک ہے اور اِس سے سلسلہ محدود نمکون کا طیار ہوتا ہے جسکو اسیٹیٹ بولتے ہین اسیٹیٹ الکلیز حل ہونے والے نمک ہین الومینیم اور فرک اسیٹیٹ حل ہونے والے مرکب ہین جو بڑی مقدار مین رنگریز بطور قایم کرنے والون کے استعمال کرتے ہین اور اسکا نام سرخ عرق اور آیرن عرق نام سے کپڑہ چھاپنے کے کام مین لاتے ہین

# اسیٹیٹ آف لیڈ اور کاپر

جزوری مرکب بھاری دھاتون کے ہین ۔ ایتھائل اور ایتھائیل وغیرہ اصول دو دہی ہیڈروجن کے جابجا اسیٹک ایسڈ مین تبدیل ہوسکتے ہین اور مرکب انجیسر تیار ہوتے ہین

# اسیٹائل کلورائڈ

علامت ک ۲ ھ ۳ ا ک ل

# اسیٹک ایسڈ

علامت ک ۲ ہ ۴ ا ۲

ڈالیوٹ اسیٹک ایسڈ مثل سرکہ کی زمانہ قدیم سے معلوم ہے بعض پودون و نباتات مین تھوڑی مقدار مین پایا جاتا ہے نہایت ضروری طریق طیار کرنے اسٹیک ایسڈ کے اول اصل طریق الکوہال کو آکسیڈیشن سے دوم قیامی دلچسپ عمل ہے اول بلا واسطہ اتصال ک ا ۲ اور سوڈیم میتھائل سے مثلاً ک ہ ۳ س ڈ + ک ا ۲ = ک ۲ ہ ۳ س و ا ا اور دوم فعل پوٹاش سے اوپر اسیٹو نٹرل کے مثلاً ک ہ ۳ ک ن + ۲ ہ ۲ ا = ک ۲ ہ ۳ ک ا ا + ن ہ ۳ اسیٹک ایسڈ خشک ٹپکانے لکڑی سے بکثرت طیار کیا جاتا ہے اور خام ایسڈ کو جو اسطرح طیار ہو پائرو لگنیس ایسڈ بولتے ہین

**خالص اسیٹک ایسڈ** اسیٹیٹ کے متفرق کرنے سے طیار ہوتا ہے وہ عمل جس سے خوش شراب والے عرق مین آکسیڈیشن ہو کر شراب اور انگور کی شراب اسیٹک ایسڈ نکلتا ہے سرکہ کا خمیر بولتے ہین یہہ عرق ہوا مین حرارت ۲۵ درجہ پر دو ہفتہ تک پڑے رہتے ہین اور تب شراب سرکہ مین تبدیل ہو جاتی ہے اور یہہ تبدیل وجود ایک نباتاتی پیدائش کے ذریعہ سے واقع ہوتا ہے جسکو مائی سوڈرمہ ایسیٹائی بولتے ہین جو سطح عرق پر تیرتا رہتا ہے جو اول آکسیجن کو جذب کرتا ہے اور پھر الکوہال کو دیدیتا ہے

**سوڈیم اسیٹیٹ** سلفیورک ایسڈ کی ہمراہ گرم کرنے سے

ک ۲ ھ ہم - آلڈی ہائڈ کو اور الکوہال کو باہم گرم کرنے سے طیار ہوتا ہے اور
سہ آلڈی ایڈ کے پیدا ہو جاتا ہے جب الکوہال اور سلیفورک ایسڈ اور میگنیز
ڈائی آکسائڈ کو باہم گرم کیا جاوے - ایک مرکب ایسی ساخت کا مثلاً ڈائی
میتھائل اسیٹال خام لکڑی کے شراب مین واقع ہوتا ہے اسیٹال ہم شکل
ڈائی ایتھائل گلائی کول کے ہے

## کلورل

علامت ک ۲ ک ل ۳ ا ر

یہہ شی میتھل آلڈی ہائڈ کی تصور کرنی چاہیئے جس مین ۳ ذرے کلورین
بجای تین ذرے ہیڈروجن کے آجاتے ہین - یہہ آلڈی ہائڈ ٹرائی کلور ایسٹک
ایسڈ کا ہے اور یہہ جسم اسکے آکسیڈیشن سے طیار ہوتا ہے یہہ آلڈی ہائڈ کے
ساتھہ کئی خواص مین متشابہہ ہے مثلاً قلمدار مرکب آمونیہ کے ساتھہ پیدا کرتا
ہے جس سے نمک چاندی کے چاندی بنجاتے ہین الکوہال پہ متواتر اثر
کلورین سے کلورل طیار ہوتا ہے - یہہ بیرنگ سخت بو والا عرق ہے جسکا
مقام جوشش ۹۹ درجہ پر ہے پانی کی ہمراہ کلورل سخت ہئدریٹ پیدا کرتا
ہے ک ھ ک ل ۳ ھ ا ر ھ ۲ ا - ایک شی ہے جو طبابت مین نیند لانے
کے لیے بہت استعمال ہوتا ہے اور اسکا فعل اسطرح پر ہے کہ الکلیز خون کی
کلوروفارم مین بدل دیتی ہے ک ک ل ۳ ھ ک ھ ا + پ ا ھ = ک ھ ک ل ۳ + ک ھ ا ۲ پ
کلورل اور پوٹاش سے کلوروفارم اور پوٹاشیم فارمیٹ پیدا ہوتے ہین

نیو اکسیجن دار چیزین موثر ہون - آئڈی ہائیڈ بہی خاصیت ہین خاص صورت مین پائی جاتی ہے اور پارا سمین پورے مرکب صور تو ہمین بدلنے کی خاصیت ہے اگر اسکو نشرت ایسڈ کی ہمراہ رکہا جاوے تو بدون تبدیل قایم رہتا ہے اگر یہہ خالص ہو تو اسمین وصف شئی لیستین ایک سخت کرینکی ہے جسکی ساخت آلڈی ہائڈ کی طرح ہے اور اسکو فیلا آلڈی ہائیڈ بولتے ہین - یہہ شئی ۱۲۰ درجہ پہ بدون تبدیل کے اوڑجاتا ہے - اور جب اسکو بند نلی ہین ۲۰۰ درجہ تک گرم کیا جاوے تو پہر آلڈی ہائیڈ بنجاتا ہے

پارا آلڈی ہائیڈ دوسری صورت ہے اور یہہ ایک عرق ۱۲۴ درجہ پہ جوش میں آتا ہے اور تیسری صورت اکرا آلڈی ہائیڈ ۱۱۰ درجہ پر جوش مین آتا ہے اور علامت مجموعی پارا آلڈی ہائیڈ کے ک ۲ ھ ۴ ا ۳ یا ک ۲ ھ ۴ ا ۳) معلوم ہوتی ہے اور اکرا آلڈی ہائیڈ کے ک ۲ ھ ۴ ا ۲ یا ۲ (ک ۲ ھ ۴ ا) معلوم ہوتی ہے - آلڈی ہائیڈ ہمشکل اتھیلین آکسائیڈ کے ہے - آلڈی ہائیڈ - آمونیہ کی ہمراہ قلم دار مرکب پیدا کرتا ہے جسکو آلڈی ہائیڈ آمونیہ بولتے ہین - ک ۲ ھ ۴ ا ن ھ ۳ ھ ۴ اور نیز یہہ ہیڈروجن سوڈیم سلفایٹ کی ہمراہ ملکر ایک سخت جسم پیدا کرتا ہے اکثر باتون وغیرہ مین آلڈی ہائیڈ مثل آکسائیڈ ڈائیڈ اصول کی عمل کرتا ہے ک ۲ ھ ۴ جسکو اتھیلیڈین بولتے ہین

## اسٹیبال

علامت ک ۲ ھ ۴

دک ۲ ھ ۵) ۲ | ا ۲

یہہ آلڈی ہائیڈ مین سے نکلا ہوا ہے جس مین ڈائیڈ اصول آلڈی ہائیڈ مین واقع

بنانے کی طاقت رکھتا ہے جب نٹریٹ کی جوش دیا جاوے

## فارما ایما بد ظ بمراہ

علامت ک ھ ا ان

ایتھایل فارمیٹ پر آمونیہ کی تاثیر سے طیار کیا جاتا ہے بیرنگ عرق ہے جو ۱۹۰ درجہ پر جوشش مین آتا ہے

# ڈائی کاربان سلسلہ ایتھایل مرکب

## آلڈہی ہائیڈ

علامت ک ۲ ھ ۳ ا

ایسٹیایل آلڈہی ہائیڈ۔ پتلے الکوہال پر میگنیز ڈائی آکسائڈ اور سلفیورک ایسڈ کی تاثیر سے طیار کیا جاتا ہے۔ مرکب الکلاین اسٹیٹ اور فارمیٹ کے پکانے سے بھی طیار ہو سکتا ہے مثلاً ک ا ۲ ھ پ ۳ + ک ا ۲ ھ پ = ک ۲ ھ ۳ ا پ + ک ۲ ا ۳ پ یہ بیرنگ گلا بند کرنے والہ عرق ہے جو ۲۱ درجہ پہ جوشش مین آتا ہے۔ اسکا وزن مخصوص صفر پر ۰،۸ ہے۔ اور تمام تناسب مین پانی الکوہال اور ایتھر کے ساتھہ مل سکتا ہے۔ آلڈہی ہائیڈ نٹریٹ مین سے دھات چاندی کو بطور چمکدار ذرہ کے تہ نشین کردیتا ہے۔ اور یہی شناخت وجود اس شی کی ہے آزاد ہیڈروجن سے ملکر الکوہال پیدا کرتا ہے ک ۲ ھ ۴ ا + ھ ۲ = ک ۲ ھ ۶ ا نیز اس سے ایسٹیایل کلورائڈ بنتا ہے جب اسکو کلورین اسٹیک ایسڈ

پوٹاسیم تاثیر کرے مثلاً ۲ک ا۲ + پ ۲+ ھ۲ ا = ک ا پ ا + پ ھ ک ا ھ۳ - فارمک ایسڈ پانی سے پتلا ہوا ہوا - اگر اُسکو بھوبودگی گلیسرین اور پانی کے متفرق کرنے سے اچھی طرح سے طیار ہو سکتا ہے اور فارمک ایسڈ اور کاربان ڈای آکسائیڈ بنجاتا ہے مثلاً ک ۲ ھ ۲ ا ۴ = ک ھ ۲ ا ۲ + ک ا ۲ فارمک ایسڈ خالص یعنی حالتمین جسمین پانی نہو طیار کرنے کے لیئے لیڈ فارمیٹ کو س ھ ۲ سے متفرق کیا جاتا ہے - لیڈ سلفائیڈ فارمک ایسڈ بیرنگ عرق ہے جس مین تیز بو اور سخت ترشی ذائقہ ہوتا ہے ۱۰۰ درجہ پر جوش مین آتا ہے اور ایک درجہ پر سفید قلمدار مجموعہ بنجاتا ہے اِسکا وزن تقناسبہ صفر حرارت پر ۵ ۱۲۳ ہوتا ہے - اور تمام مقدار مین پانی سے مل سکتا ہے - سلفیورک ایسڈ کے ساتھ گرم کرنے سے اِس سے پانی اور کاربانک آکسائیڈ گیس بنتے ہین اور آکسیڈائیزنگ اشیا اِسکو آسانی سے کاربانک ایسڈ اور پانی مین بدل دیتے ہین کوئی فارمیٹ جب کثرت پیبرٹہ سے گرم کیا جاوے تو آگزالیٹ پیدا کرتا ہے ۲ (ک ھ ۲ ا ۲) = ک ۲ ھ ۲ ا ۴ + ھ ۲) فارمک ایسڈ مونو بیسک ہے اور اُس سے اچھے قلمدار نمک فارمیٹ سب بنتے ہین تمام فارمیٹ پانی مین حل ہو جاتے ہین جب آمونیم فارمیٹ جلدی سے گرم کیا جاوے تو ہائڈروسیانک ایسڈ اور پانی مین تبدیل ہو جاتا ہے

ک ھ ۴ ن ھ ا ھ ا ۳ = ک ن ھ + ۲ ھ ۲ ا - اور ہائڈروسیانک ایسڈ پانی جذب کرکے فارمک ایسڈ پیدا کرتا ہے اِسلیئے ہیڈروسیانک نٹرل فارمک ایسڈ کا ہی فارمک ایسڈ کی یہہ شناخت ہے کہ یہہ دہات پارہ اور چاندی کو خاکی سفوف

اور فارمک ایسڈ کا بیان

اول الکوہالک نٹرل کو پوٹاش سے متغرق کرینسی پروپیونٹر آلڈہیڈ ہو کے پروپیوآنک ایسڈ طیار ہوتا ہے

دوم مرکب سوڈیم کا جب کاربان ڈائی آکسائیڈ پر اثر کرے۔ سوڈیم ایتھائیل اور ک۲ا سوڈیم پروپیونیٹ پیدا کرتے ہین

# مونو کاربان کا سلسلہ

## میتھائل آلڈہی ہائیڈ

علامت ک ہ۲ ا

بیرنگ گیس ہے جس مین سخت تیز بو ہے جب بخار میتھائل الکوہال کا معہ ہوا کے گرم سرخ پلاٹینم کے جنون پر گذارا جاوے تو طیار ہوتا ہے۔ آلڈہی ہائیڈ جلدی آکسیجن کو جذب کر لیتا ہے اور پھر فارمک ایسڈ بنجاتا ہے

# فارمک ایسڈ

علامت ک ہ ا ہ ا

یہہ ایسڈ طیار شدہ اجسام سرخ دیمک مین پایا جاتا ہے اور اسوجہ سے اسکا یہہ نام ہے اور نیز کاٹنے والے کیڑون و بعض بوٹیون مین پایا جاتا ہے۔ میتھائل الکوہال شکر اور نشاستہ اور آرگینک اجسام کے آکسیڈیشن سے طیار ہوتا ہے بطور اتصال عناصر کے پوٹاش پر کاربانک آکسائیڈ گیس کے ۱۰۰ درجہ پر تاثیر سے طیار ہوتا ہے مثلاً ک ا + پ ہ ا = ک پ ہ ا ۲ اور نیز جب کاربان ڈائی آکسائیڈ اور پانی کے بخارون پر

ڈائی کلور اسٹیٹک ایسڈ ک ھ ک ل ۲ ا ا ھ ٹرائی کلور اسٹیٹک ک ک ل ۳ ا ا ھ

اگر ایتھر فیٹی ایسڈ سوڈیم تاثیر کرے تو ہیڈروجن خارج ہو جاتی ہے اور سوڈیم اوسکی جا بجا آتی ہے مثلاً ایتھائل اسٹیٹ سے ک ھ ۳ ک ا ک ھ ۲ ک ھ ۲ ا ۔ ک ھ ۲ ا ک ا ر ک ا ھ ۵ ا پیدا ہوتا ہے جب یہہ بنا جسم ایڈائیڈ الکوہال اصول سے موثر ہوتا ہے تو سوڈیم ایڈائیڈ بنجاتا ہے اور اصول دہات کے جا بجا آجاتا ہے ایتھائل ایڈائیڈ سے مہ مذکورہ بالا جسم کے ایتھائل اسٹیک ایتھر پیدا ہوتا ہے ک ھ ۲ ر ک ا ک ھ ۳ ر ک ا ا ک ھ ۲ ھ ۵ جس میں ایک ایسڈ مثل بیوٹرک ایسڈ ہائیڈروکن کے ہوتا ہے مثلاً ک ھ ۳ ک ا ک ھ ر ک ۲ ھ ۵ ر ک ا ا ک ۲ ھ ۵ اسی طور سے ایک سلسلے اقسام کے سلسلے فیٹی ایسڈاسٹیک سے طیار ہو سکتے ہیں اور ہمیں صرف ایک ذرہ ہیڈروجن کا اصول میں بجائے ایتھائل کے تبدیل کرنا چاہیئے۔ اور زیادہ تاثیر سوڈیم سے اوپر ایتھائل اسٹیٹ کے دو زیادہ ذرے ہیڈروجن اصول کے سوڈیم سے تبدیل ہو سکتے ہیں اور اپر جب ایتھائل ایڈائیڈ موثر ہو تو علیحدہ علیحدہ اول ک ھ ر ک ھ ۳ ) ۲ ک ا ک ا ا ک ۲ ھ ۵ اور دوم ک ا ر ک ھ ۳ ) ۳ ک ا ا ک ۲ ھ ۵ پیدا ہوتے ہیں اول اسمیں سے ایتھائل ایتھر ڈائی ایتھائل اسٹیک ایسڈ یا آئی سو بیوٹرک ایسڈ اور دوم ٹرائی ایتھائل اسٹیک ایسڈ یا ٹرمیتھری و ایمرک ایسڈ ہے

ذیل کی نہایت ضروری تاثیریں ہیں جنکے وسیلے سے مونوبے سک ایسڈ طیار ہوتے ہیں

اول بلا واسطہ آکسیڈیشن سے پرایمری الکوہال سے جنمیں یکسان تعداد کاربان کے ذروں کی ہو

دوم پرایمری الکوہال سے جنمیں ایک ذرہ کاربان کا کم ہو مثلاً

اعلیٰ درجہ کے ایسڈ بہی اسیطرح عمل کرتے ہین و الیرک ایسڈ سے ڈائی ہائیو یا اگسٹائیل ہیڈرائیڈ بنتے ہین ہوک ہ ھ ۹ ک ا | ا = ۲ک ا ۲ ھ + ک ۳ ھ ۹ اسیطرح جب ایک اسٹیٹ الکلی کی ہمراہ گرم کیا جاوے تو کاربان ڈائی اکسائیڈ اور میتہائیل ہیڈرائیڈ خارج ہو جاتے ہین ک ۲ ھ ۳ ا | ا + س د ھ | ا = ک ھ ۴ + س و ک ا ۳ - نیز سوڈیم میتہائیل اور کاربان ڈائی اکسائیڈ باہم ملکر سوڈیم اسٹیٹ پیدا کرتے ہین ک ھ ۳ س و + ک ا ۲ = ک ۲ ھ ۳ ا س و ا بہت ایسی مثالین اسطریق کی تفرقہ کی دیجا سکتی ہین مذکورہ بالا بیانسے ظاہر ہوتا ہے کہ علامت ایسڈون کے اونکی تاثیرون کی تشریح بیان مین کر سکتے ہین اور ان تناسب کو ظاہر کرنے کے لیئے مثال اسٹیک ایسڈ کی دیجا سکتی ہے مثلاً ک ھ ۳ ک ھ ا ا اور عام علامت سلسلہ ک ہ ھ ن + ۲ ک ا ا ہے یعنے ایسڈ مرکب الکوہال اصول کا ساتہہ ایک مونیڈ مجموعہ کے ہے ک ھ ا ا اور اسکو نام کاربو آکسائیل کا دیا گیا ہے - اور یہہ شی ہم اسطرح تمام فیٹی ایسڈ و ہمین موجود خیال کرتے ہین یعنے آکسیڈیشن میتہائیل سے ذیل کے اشیاء ہم دیکہہ سکتے ہین

میتہائیل ہیڈرائیڈ ک ھ ۳ ھ ایتہائیل الکوہال ک ھ ۳ ک ھ ۲ ا ھ اسٹیک ایسڈ ک ھ ۳ ک ا ا ھ

ہیڈروجن الکوہال اصول کی جو ایسڈ مین ہے مونیڈ عناصر یا اصول سے منتقل ہو سکتی ہے - مثلاً جب کلورین اسٹیک ایسڈ پر تاثیر کرتی ہے تو ذیل کے کلورینیٹڈ ایسڈ طیار ہو جاتے ہین

## مونو کلورہ اسٹک ایسڈ

علامت ک ھ ۲ ک ل ک ا ا ھ

خواص مثل الکوہال کے مرکبون کی ہوتے ہین لیکن اسمین ایکذرہ آکسیجن کا بجائی دو ذرے
ہیڈروجن کے ہوتا ہے اور یہی اینمین فرق ہوتا ہی اور اسطرح تبادلہ ہڈراکسایل ایسڈ
سے ساتہ کلورین کے کلورایڈ اِس سلسلہ کے طیار ہوتے ہین مثلاً اسٹایل کلوراِیڈ
ک ۲ ھ ۳ ا ک ل تبادلہ ہیڈروجن ہڈراکسایل کے ساتہہ وہا تون یا الکوہال اصلی
کے ہمین ذیل کے مرکب حاصل ہوتے ہین ہیڈروجن اسٹیٹ ک ۲ ھ ۳ ا | ا
پوٹاشیم اسٹیٹ ک ۲ ھ ۳ ا ا — ایتھایل اسٹیٹ ک ۲ ھ ۵ ا ک ۲ ھ ۳ ا — اسٹیایل اسٹیٹ ک ۲ ھ ۳ ا ک ۲ ھ ۳ ا | ا ہر ایک فیٹی ایسڈ آلڈی
ہائیڈ ہے مالٹ ایسڈ کے ساتہہ فارمیٹ کے ٹپکانے سے طیار ہوتا ہی مثلاً س و ک ۲
ھ ۳ ا ۲ + س و ک ھ ا ۲ = ک ۲ ھ ۳ ا + س و ک ا ۳ ۔ اگر آکسیجن ہڈراکسایل
کے سلفر کے ساتہہ منتقل کیجاوے تو ہیڈروجن تہیا اسٹیٹ ک ۲ ھ ۳ ا | س ک ۲ ھ ۳ ا
حاصل ہوتا ہے

پوٹاشیم تہیا اسٹیٹ ک ۲ ھ ۳ ا | س
ایتھایل تہیا اسٹیٹ ک ۲ ھ ۳ ا | س ک ۲ ھ ۵

مونیڈ اسٹیایل ہیڈروجن کو ساتہہ آمونیہ مین تبدیل ہوسکتی ہے مثلاً ک ۲ ھ ۳ ا ن اسٹیامائڈ
بہت تاثیر و ہمین ایسڈ ان سلسلونکے متفرق ہوجاتے ہین ایکذرہ کاربان کا بطور کاربانک
ایسڈ کے علیحدہ ہوجاتا ہے مثلاً اگر عرق اسٹیٹ کا بذریعہ بجلی کے متفرق
کیا جاوے تو کاربانک ایسڈ مین متفرق ہوجاتا ہے

۲ ک ۲ ھ ۳ ا | ا = ۲ ک ا ۲ + ھ ۲ + ک ۲ ھ ۶ ہیڈروجن اور میتھایل
مین متفرق ہوجاتا ہے میتھایل یک لخت ایک اور دوسرے میتھایل سے ملجاتا ہے
تاکہ ایتھایل ہڈرائیڈ یا ڈائی میتھایل بنجاوے ۔

اموٖنیا بوٖ لیتے ہین اور جب یہہ دونون عناصر کے ساتھہ ملے تو اس سے ایک توی
تیزاب نیٹرک ایسڈ یا شورہ کا تیزاب پیدا ہوتا ہے

## ہوا

یہہ ایک لفافہ گیس کا ہے جسنے زمین کو محصور کیا ہوا ہے اِس سے ایک بڑا سمندر
ہوا کا بنا ہے جسکے پیندے مین ہماری بود و باش ہے وجود ہوا سے تب ہم آگاہ ہوتے
ہین جب ہوا جلدی چلے اور ہماری جسمون کی رفتار کو روک پیدا ہو جب ہوا تحرک
ہوتی ہے تو آندہی پیدا ہوتی ہے دباؤ ہوا کا تب ہمین معلوم ہوتا ہے جب ہوا ہمارے
ہاتھہ کے نیچے سے بذریعہ قوی ہوا کش کے نکالیجاوے اور ہمارا ہاتھہ ساتھہ ایک ایسے
زور کے دباؤ ہوا کے معلوم ہوتا ہے جو = ۱۵ پونڈ کے مربع انچ پر ہوتا ہے کل دباؤ ہوا
کا جو انسان کے جسم کو اوٹھانا پڑتا ہے کئی ٹن کے مساوی ہوتا ہے یہہ دباؤ معمولی
حالات مین انسان کو معلوم نہین ہوتا کیونکہ دباؤ مساوی ہر جانب پر ہوتا ہے
آلہ جو دباؤ ہوا کا اندازہ کرنے کے لئے استعمال ہوتا ہے بارہ میٹر کہلاتا ہے
جسکا بیان پہلے ہو چکا ہے اور اوسط دباؤ بہی سمندر کے سطح کے پاس مساوی
اوس دباؤ کے ہے جو ایک عمود ۷۶۰ میلی میٹر بلندی پارہ کا پیدا کرے۔ ہوا
چونکہ لچکدار اور وزنی ہے اس سے عیان ہے کہ نیچے کے طبقے ہوا کے اوپر کے
طبقون سے زیادہ دبے ہوئے ہین اِسلئے وزن ہوا کا مختلف ارتفاع کا مختلف
ہوگا وزن ہوا کا اِسلئے حصر اوپر دباؤ کے رکہا ہے جو اہیر کیا جاوے بلند
طبقے ہوا کے نہایت لطیف ہو جاتے ہین اِسلئے ٹہیک بتا دینا کہ کہان ہوا کا
وجود ختم ہو جانا مشکل ہے لیکن معلوم ہوتا ہے کہ حد ہوا کی ۴۵ میل سطح سمندر سے ہے

آکسیجن دور کر دینے سے جسکے ساتھہ یہہ ملی ہوئی پائی جاتی ہے تیار ہوسکتی ہے ایک ٹکڑا فاسفرس کا ایک گلاس کے برتن مین جسکو اولٹا کر پانی پہہ رکہا ہو جلانے سے یہہ حاصل ہو جاتی ہے۔ سفید دہوئین ایک مرکب فاسفرس اور آکسیجن کی جسکو فاسفرس ہنیٹ اک سیڈ بولتے ہین پہلے برتن کو پُر کر دیتے ہین لیکن جلدی بیٹہہ کر پانی مین حل ہو جاتے ہین اور نیٹروجن خالص حالت مین گلاس کے برتن مین رہجاتی ہے ⅕ حصہ حجم ہوا کا جو آکسیجن تہی دور ہو جاتا ہے نیز ہوا کو گرم تانبے پر گذارنے سے جس سے آکسیجن تانبے کے اندر جذب ہو جاتی ہے اور نیٹروجن خالص رہجاتی ہے تیار ہو سکتی ہے۔ کلورین گیس عرق اموونیا کے اندر گذارنے سے بہی تیار ہو سکتی ہے نیٹروجن گیس نکل آتی ہے اور کلورائڈ آف اموونیم عرق کے اندر باقی رہجاتا ہے احتیاط اِس تجربہ مین یہہ ہونی چاہیئے کہ عرق اموونیا بُہت ہو ورنہ بہت سے کلورین کی موجود ہونے سے خطرناک بہڑک اٹہنے والا مرکب پیدا ہو جاتا ہے

نیٹروجن بے رنگ بے ذائقہ بے بو گیس ہے تہوڑی سی ہوا سے ہلکی ہے اسکا وزن متناسبہ ۹۷۲ء ہے جب ہوا کا ۱= اُسکے تصور کیا جاوے اور اشیا کے ساتہہ یہہ آسانی سے نہین ملجاتی بلکہ ایک بے تاثیر سی شی ہے اِسمین جلنا اور زندگی حیوانون کی قایم نہین رہتی اور نہ یہہ خود جلتی ہے حیوان جو اسکے اندر ڈالے جائین بسبب نہونے آکسیجن کے تنفس بند ہونے سے مرجاتے ہین اِسمین خاصیت سمیت کی نہین نیٹروجن آکسیجن اور ہیڈروجن کے ساتہہ ملجاتی ہے جب ہیڈروجن کے ساتہہ ملتی ہے تو اِس سے ایک بڑی کہار پیدا ہوتی ہے جسکو

ب ی ا۲ + ۲ ھ ک ل = ب ی ک ل ۲ + ھ۲ ا۲

ہیڈروجن ڈائی اکسائیڈ کو کاربانک ایسڈ گیس بیریم ڈائی اکسائیڈ پر گذارنے سے جب
یہہ پانیکے اندر حل ہو تیار کیا جاتا ہے کاربونیٹ آف بیریم نیچے بسبب ناحل ہونے
کے بیٹھ جاتا ہے اور ہیڈروجن ڈائی اکسائیڈ عرق کے اندر رہ جاتا ہے مثلاً ب ی
ا۲ + ھ۲ ک ا۳ = ب ی ک ا۳ + ھ۲ ا۲ - ڈائی اکسائیڈ کا عرق پانیکو اوڑا کر
کثیف کیا جاتا ہے پانیکے اوڑ جانے سے یہہ گاڑہا ہو جاتا ہے لیکن پانی دور نہین ہو سکتا
ہیڈروجن ڈائی اکسائیڈ مین بڑا وصف یہہ ہے کہ نصف مقدار آکسیجن کی آسانی سے
اسکے اندر سے نکلجاتی ہے حرارت ۲۰ پر آہستہ اور حرارت ۱۰۰ پر بہت جلد آکسیجن
نکلجاتا ہے بباعث اسمین سے آکسیجن نکلجانے کے ہیڈروجن ڈائی اکسائیڈ بطور
قوی سفید کرنیوالے اشیاء کے استعمال کیا جاتا ہے کیونکہ اس سے نباتاتی رنگ بہت جلد
دور ہو جاتے ہین جب اسکو پاس اوزون کے لایا جاوے تو عجب کیفیت پیدا ہوتی
ہے عام آکسیجن اور پانی بنجاتا ہے ایک اور عجوبہ خاصیت اسمین یہہ ہے کہ جب
اسکے پاس سلور اکسائیڈ لایا جاوے تو دہات چاندی پانی اور آکسیجن بنجاتی ہے

## نیٹروجن

علامت ن وزن ۱۴

نیٹروجن حالت آزاد مین ہوا کے اندر پائی جاتی ہے جسکے حجم کے ۴/۵ حصہ اس سے
بنتے ہین حیوانون اور نباتات کے اجسام مین اور مختلف کیمیائی مرکبون مین جیسے
مثل نائٹر یعنے شورا کے جس سے اسکا نام رکہا گیا ہے پائی جاتی ہے ہوا کے

کیمیائی مرکبون کا ہوتا ہے اور جب پانی اوڑجاوے تو جو حل ہوئے ہوئے
نمک ہین پہر قلمین بنکر نکل آتے ہین اکثر نمک کم و بیش پانی مین حل ہوجاتے ہین مقدار
حل ہوجانے نمکون کی قاعدہ سے ہم آگاہ نہین لیکن گرم پانی مین سرد پانی سے
نمک زیادہ حل ہوتے ہین پانی سخت حالت مین بطور پانی قلمون کے بہت سے
نمکو مین ملا ہوا پایا جاتا ہے اگر اس نمک کو حرارت سے دور کیا جاوے تو کلہم قلمین بگڑ کر سفوف
بنجاتے ہین گیسین مختلف مقدار مین بموجب اپنی اصلیت حرارت اور دباؤ کے
پانی مین حل ہوجاتی ہین مچھلیون اور دیگر سمندر کے حیوانون کی زندگی صرف اسی وجہ
سے ہے کہ آکسیجن گیس ہوا کی پانیکے اندر حل ہوئے ہوئے اونکے گل پہڑون مین
سے گذرتی ہے اور خون کو صاف کردیتی ہے

## ہیڈروجن دائی اکسایڈ

علامت ھ۲ آ۲

اِس شی کو آکسیجن نیٹڈ واٹر بہی بولتے ہین اور آسانی سے اِسکے اجزا آکسیجن
اور پانی مین متفرق ہوجاتے ہین اِسکے اندر دو چند آکسیجن بہ نسبت پانیکی ہوتی
ہے ۲ حصہ بحساب وزن ہیڈروجن کے ۳۲ حصون آکسیجن سے اِسمین ملے ہوئے
ہین علامت پانیکی اِسلیے ھ۲ا ہے اور علامت ہیڈروجن ڈایڈ اکسایڈ کی
ھ۲ا۲ ہے قدرتی نہین پایا جاتا لیکن مصنوعی طور پر بیریم ڈائی اکسایڈ ہیڈروکلورک
ایسڈ کے ساتہہ ملانے سے تیار کیا جاتا ہے تبادلہ بیریم اور ہیڈروجن کا
ہوجاتا ہے جس سے ہیڈروجن ڈائی اکسایڈ اور بیریم کلورائیڈ بنجاتے ہین مثلاً

زمین مین سے جسکے اوپر سے پانی بہکر آیا ہے پائے جاتے ہین وقت جوش کے
یہہ تحلیل ہوئے ہوئے اشیاء پیچھے رہ جاتے ہین

سخت اشیاء جو پانی کے اندر معلق ہون ریت یا کاغذ کے چہلنے سے چہانے جا سکتے
ہین بتجویز و اسطے ٹپکانے ہتوڑے سے مقدار پانی کے کیمیاگر کے کمرے مین ذیل کی ہے
اسمین ایک گلاس کی دیگ ہوتی ہے جسکے اندر پانی ناقص ڈالا جاتا ہے اسکے ساتھ
ایک کثیف کرنیوالا جو دو گلاس کی نلیون سے بنا ہوا ہوتا ہے لگایا جاتا ہے نلیونکے
درمیان سے ایک دہار سرد پانیکی چلتی رہتی ہے ٹپکا ہوا پانی ایک بوتل مین جو
دوسرے سرے پر اس آلہ کے لگی ہوئی ہو جمع کیا جاتا ہے بارش کا پانی قدرت
مین سب سے خالص ہوتا ہے اسمین بہی گرد و غبار جو ہوا کے اندر ہون بطور ناقصات
کے پائے جاتے ہین جب یہہ سطح زمین پر آنکر پڑتا ہے تو کچہہ اشیاء جنکے ساتہہ
یہہ آنکر ملتا ہے اسکے اندر حل ہوجاتے ہین اور یہہ بات اصلیت زمین پر ہی موقوف
ہے اور تب پانی ناقص ہوجاتا ہے سب تازہ پانی جو سطح زمین پر پائی جاتی ہے
ایک وسیع عمل ٹپکانے سے سمندر سے حاصل ہوتا ہے اور بادل یا برف کی صورت
مین ہوا مین سے نیچے بیٹہہ جاتا ہے تمام بارش کا پانی آخرکار صورت ندی یا نالیکی
مین سمندر مین چلا جاتا ہے اور اپنے ساتہہ اجزاء حل کرکے لیجاتا ہے جو مختلف طبقو
کے اندر چہننے سے اسکے اندر آجاتا ہے یہہ باعث متواتر جمع ہونے حل ہونیوالے
نمکون اور نکل جانے خالص پانیکے اوڑنے سے سمندر کا پانی نمکین ہوتا ہے اسکے
اندر ۳٫۵ حصہ سخت اشیاء کے ایکہزار حصہ پانی مین حل ہوئے ہوتے ہین جس
مین ۲٫۸ حصہ کہانیکا نمک یا کلورائڈ آف سوڈیم ہوتا ہے پانی نہایت حل کرنیوالا

# لچک پانی کے بخار کی

| حرارت سنیٹی گریڈ کے پیمانہ کی | لچک پارہ کی سیلی میٹر کے حساب سے | حرارت مطابق سنیٹی گریڈ کے | لچک مطابق دباؤ ہوا بیرونی کے = ۷۶۰ میلی میٹر پارہ کی |
|---|---|---|---|
| -۲۰ | ۰٫۹۲۷ | ۱۰۰ | ۱ |
| -۱۰ | ۲٫۰۹۳ | ۱۱۱٫۷ | ۱٫۵ |
| ۰ | ۴٫۶۰۰ | ۱۲۰٫۶ | ۲ |
| +۵ | ۶٫۵۳۴ | ۱۲۷٫۸ | ۲٫۵ |
| ۱۰ | ۹٫۱۶۵ | ۱۳۳٫۹ | ۳ |
| ۱ | ۱۲٫۶۹۹ | ۱۴۴٫۰ | ۴ |
| ۲۰ | ۱۷٫۳۹۱ | ۱۵۲٫۲ | ۶ |
| ۳۰ | ۳۱٫۵۴۸ | ۱۷۰٫۸ | ۸ |
| ۴۰ | ۵۴٫۹۰۶ | ۱۸۰٫۳ | ۱۰ |
| ۵۰ | ۹۱٫۹۸۲ | ۱۸۸٫۴ | ۱۲ |
| ۶۰ | ۱۴۸٫۷۹۱ | ۱۹۸٫۵ | ۱۴ |
| ۷۰ | ۲۳۳٫۰۹۳ | ۲۰۱٫۶ | ۱۶ |
| ۹۰ | ۳۵۴٫۲۸۹ | ۲۰۷٫۷ | ۱۸ |
| ۹۰ | ۵۲۵٫۴۵۰ | ۲۱۳٫۲ | ۲۰ |
| ۱۰۰ | ۷۶۰٫۰۰۰ | ۲۲۴٫۷ | ۲۵ |

درجہ سنیٹی گریڈ کی ہوگی دہات کے برتن کو استعمال کرنا چاہیے کیونکہ گلاس کے برتن مین ۱۰۰ درجہ پر پانی نہین کہولتا اگرچہ دباؤ ۷۶۰ میلی میٹر کا ہو وجہ اسکی کشش فی زون پانی اور گلاس کی ہے جو مثل کشش اتصال کی ہے خالص پانی اور برف کو جب بڑے مجموعو مین دیکھا جاتا ہے تو نیلے رنگ کا ہوتا ہے خالص پانی حاصل کرنیکے لئے کیمیا گر کو ضرورت دریا کی یا کوئی کے پانیکی ٹپکا لینے کی ہوتی ہے (یعنے پانی کو جوش دیا جاتا ہے اور بہاپ کو کثیف کرکے پانی جمع کیا جاتا ہے) چونکہ تمام ایسے پانیو مین کم و بیش سخت اشیاء

پانی بہی سو درجے سے کم پر ہے جوشش مین آجاتا ہے مثلاً کوہ کیٹھر پہ جہان بلندی
بارہ میٹر کی ۵۲۰،۷ میلی میٹر ہے مقام جوشش پانیکا ۹۰،۱ درجے ہے یعنے لچک پانیکی
بخارون کی ۹۰،۱ درجہ پر مساوی دباؤ ۵۲۰،۷ میلی میٹر پارہ کے ہے اس اصول پر
ایک آلہ بنایا گیا ہے جس سے حرارت جوشش پانی کی دیکہکر بلندی پہاڑون کی معلوم
ہوسکتی ہے ایک سادہ تجربہ اس امر کے دکہلانے کے لئے ایک کروی بوتل مین پانیکو
جوشش دینے کا ہے مُنہہ جسکی حصہ کے اندر ایک پیچ لگا ہوا ہوتا ہے جب ہوا نکلجاوے
پیچ بند کردیتے ہین اور بوتل کو آنچ سے علیحدہ کرلیتے ہین اوسیوقت کہولنا
پانیکا بند ہوجاتا ہے اگر بوتل کو سرد پانی کے اندر ڈالا جاوے تو بسبب کمی دباؤ کے
جو کیفیت ہونے بہاپ سے واقع ہوتی ہے پہر پانیکے اندر جوشش زور سے شروع ہوجاتا
ہے لچک بخار کی حرارت پانی پر جو اندر بوتل کے ہے کم ہوئے ہوئے دباؤ سے
زیادہ ہی تمام باقی سیال بہی اسی قاعدہ کی تابع بلحاظ جوشش کے ہے لیکن چونکہ
لچک اونکے بخارون کی مختلف ہے اونکے مقام جوشش بہی مختلف ہین
جب بہاپ کو اکیلے گرم کیا جاوے تو یہہ مطابق قاعدہ گیسون کے پہیلتی
ہے لیکن جب پانی بہی موجود ہو اور تجربہ ایک بند برتن مین کیا جاوے تو لچک
بہاپ کی حرارت کی ایزادی سے بہت زیادہ بڑہ جاتی ہے ذیل کے نقشہ
سے لچک پانیکی بخار کے مختلف درجون پر جو بذریعہ ہوا کے مقیاس الحرارت
کے اندازہ کی گئی ہے ظاہر ہوجاتی ہے اب ہمین معلوم ہوتا ہے کیون بارہ میٹر
کی بلندی مقیاس الحرارت کے درجہ لگانے مین دیکہنی چاہیئے اگر بلندی ۷۶۰
میلیمیٹر سے تفاوت سے ہو تو حرارت کہولنے پانیکی اُس دباؤ پر ٹہیک ۱۰۰

کثیف شدہ بخارسے اوڑنے لگتا ہے کثیف ہونا بخارون کا اور اوڑنا پانیکا اسقدر جلد ہوتا ہے کہ تہوڑے عرصہ مین پانی مقام صفر سے نیچے تک سرد ہو جاتا ہی اور ایک سخت چکہ برف کا گولے کی اندر رہ جاتا ہی اِس عمدہ تجویز سے جو جمانے اور اوڑانے پانیکی ہے برف نہایت آسانی سے اور ارزان تیار ہو سکتی ہے اسمین ایک بڑا قوی ہواکش اور حوض تیز گندہک کا تیزاب کا ہوتا ہے جب بوتل پانیکی اِس آلہ کے ساتھہ ملحق رکھہ کر چند لحظہ کے لئے ہواکش کو ہلایا جاتا ہے تو پانی بہت جلد جوشش مین آجاتا ہے اور حرارت پانیکی اوسکے اوڑنے سے ایسی کم ہو جاتی ہے کہ ایک مجموعہ برف کا بنجاتی ہے ٭

پانی اور برف ہمیشہ ہر حرارت پہ پانیکے بخار جب ہوا مین پڑے ہون نکالتے رہتے ہین اگر ایک گلاس پانیکا ہوا ایک کرے کے اندر رکہا جاوے تو ایک دو روز کے عرصہ مین بتدریج اوڑ جاتا ہے طاقت پانیکی صورت بخار مین ہر حرارت پر لچکدار طاقت کہلاتی ہے یا لچک بخار پانی کی اور اوسکا اندازہ تہوڑا سا پانی پارہ پر آلہ بیرامیٹر مین ڈالکر اور نشیب سے جو لچک بخار کی اوپر پارہ کے پیدا کرتی ہے دیکہے جاتی ہینے اگر قطرہ پانی جو اسطرح نلی کے اندر ڈالے گئے ہین آہستہ آہستہ گرم کئے جاوین تو ہمین نظر آجاویگا کہ پارہ گرتا جاتا ہے اور جب پارہ کو حرارت مقام جوشش تک دیجاوے تو پارہ بیرومیٹر کی نلی مین اوسی بلندی تک رہتا ہے جتنا کہ پیالے مین جس سے ثابت ہوتا ہے کہ لچکدار طاقت بخار کی اوس حرارت پر مساوی دباؤ ہوا بیرونی کے ہے اسلئے پانی کہولتے ہین جب لچک اِسکے بخار کی مساوی دباؤ ہوا بیرونی کے ہوتی ہے پہاڑون کی چوٹی پر جہان دباؤ ہوا بیرونی کا کم ہے تو وہان

ہین جو نیچے کے مقام گرم سے بلبلے نکالنے لگتا ہی جب پانیکو ایک گلاس کے گول
برتن مین اوپر گیس کے شعلہ کے گرم کیا جاوی تو یہہ امر اچھی طرح ظاہر ہوجاتا ہے اِس
تبدیل سیال سے گیس کی حالت مین بڑی مقدار حرارت کی پوشیدہ ہوجاتی ہے
حرارت بھاپ کی جو نکل رہی ہے ویسی ہی ہوتی ہے جیسے کھولتے پانیکی مثل اور
اشیاء کی پانیکو زیادہ حرارت واسطے اپنے وجود کے اوپر گیس کے بہ نسبت سیال
حالت کے درکار ہوتی ہے مقدار پوشیدہ حرارت بھاپ کی عام طور پر ذیل کے
تجربہ سے دریافت کیجاتی ہے ایک سیر پانی مین صفر حرارت پر بھاپ کھولتے پانی
کی حرارت ۱۰۰ پر ملائی جاوی تاوقتیکہ پانی جوش مین آجاوے تب دریافت ہوجاتا
ہے کہ تمام کا وزن ۱ء۱۸۷ سیر ہے یعنی ۰ء۱۸۷ پانی نے صورت بھاپ مین حرارت
سو پر ایک سیر پانیکو مقام صفر سے مقام سو حرارت تک گرم کر دیا یعنے ایک سیر بھاپ نے
سو درجہ حرارت پر ۵ء۳۶ سیر برف بھی سرد پانیکو سو درجہ تک گرم کر دیگی یا ۵۳۶
سیر پانیکی ایک درجہ تک گرم کردیگا اسلئے پوشیدہ حرارت بھاپ کی ۵۳۶ اکائی
حرارت کی سمجھی جاتی ہے جب کبھی پانی سے انجری نکلتی ہین یا یہہ صورت گیس مین
تبدیل ہوتی ہے تو حرارت جذب ہوجاتی ہے اور اسقدر حرارت اس سے نکالی
جاسکتی ہے کہ پانی اپنے اوڑنے سے ہی جمایا جاسکتا ہے اسبات کا ثبوت ولاسٹن
صاحب کی کارنیفرس سے ہوسکتا ہے ایک خدار نلی ہوتی ہی جسکے اندر دونون گوشے
ہوتے ہین اندر اِسکے پانی یا بخار پانیکے ہوتے ہین ہوا بالکل نہین ہوتی تمام پانی
کو ایک گوشے مین کرکے خالی گوشے کو مرکب سرد مین رکھنے سے بخار اِسکے اندر
کثیف ہونے لگتا ہے اور اوسیکے مطابق مقدار پانیکا دوسرے گوشے مین سے بجاے

یہہ سرد ہونا جاری رہتا ہے تاوقتیکہ حرارت اوپر طبقہ کے پانیکی مقام صفر تک انجمادی
جسکے بعد ایک چہلکا برف کا بنجاتا ہے لیکن اگر مجموعہ پانیکا کافی وسیع ہو تو حرارت
نیچے کی پانیکے ۴ درجہ سے نیچے سرد نہین ہوتی یہی صورت جہیلون اور دریاؤنکے
منجمد ہونے مین واقع ہوتی ہے اوپر کے پانی بتدریج سرد ہوا کے لگنے سے ٹہنڈی
ہوجاتی ہین اور بسبب وزنی ہونیکے ڈوب جاتی ہین اور گرم ہلکا پانی نیچے کا اوپر
چڑہ آتا ہی یہہ عمل ہوتا رہتا ہے جب تک کہ تمام مجموعہ کی حرارت ۴ درجہ کی ہوجاوے
جسکے بعد پہر اوپر کا پانی ہرگز نہین ڈوبتا خواہ کیسا ہی وہ سرد ہوجاوی کیونکہ پہر یہہ نیچے
کے پانی سے جو ۴ درجہ پر ہے ہمیشہ ہلکا رہتا ہے اسیوجہہ سے برف اوپر پیدا ہوتی
ہے اور مجموعہ پانی کی حرارت ۴ درجہ پر رہتی ہی اگر پانی بہاری ہوتا جاتا جب وہ مقام
انجماد تک سرد ہوتا رہا تہا تو ایک ہمیشہ کا دورہ قایم ہوجاتا تاوقتیکہ تمام مجموعہ کی
حرارت مقام صفر تک پہونچ جاتی جب تمام پانی جم جاتا اسوجہہ سے جہیلین اور دریاؤنکا
مجموعہ سخت اجسام برف کی بنجاتی جسکے پگہلانے کے لئے گرمیون کی حرارت بالکل
غیر مکتفی ہوتی سردی ہمارے معتدل ملکون کی شدت مین قطبی ملکون کی سردی
کے قریب ہوجاتی سمندر کا پانی مجموعاً کبہی منجمد نہین ہوتا کیونکہ اسکا عمق بہت
ہے جس سے تمام مقام انجماد تک سرد نہین ہوتا ہی ویسی عمیق جہیلین انگلستان مین
کبہی منجمد نہین ہوتین کیونکہ تمام پانیکی حرارت ۴ درجہ تک نہین پہونچتی

جب پانی صورت سیال سے صورت گیس مین تبدیل ہوتا ہی تو اُس سے کئی ضروری
اور مفید باتین دیکہنے مین آتی ہین اول جب پانیکو ۱۰۰ درجہ تک گرم کیا جاتا ہی
تو یہہ جوشش مین آتا ہے یعنی اِس سے پانیکی بخار یا بہاپ جلد نکلنے شروع ہوتے

سُکڑنے لگتا ہے جو عام قاعدہ سے شاذ ہے یعنی وقت گرم ہونے کے اشیا پہیلتی
مین اور سرد ہونے پر سُکڑ جاتی ہین ۴ درجہ سے صفر تک سرد ہونے مین پہیل
جاتا ہے سو درجہ سے اوپر پانی اس قاعدہ کے مطابق عمل کرتا ہے پہیلتا ہے
جب گرم کیا جاوے سُکڑتا ہے جب سرد کیا جاوے یہہ خصوصیت سُکڑنے اور پہیلنے
پانیکی اسطرح چیر بتائی جا سکتی ہے کہ مقام کثافت اعظم پانیکا ۴ درجہ تک ہے
یعنے ایک مقرر حجم پانیکا اس حرارت پر بہ نسبت کسی اور حرارت کے زیادہ
وزنی ہے اگرچہ مقدار صفر سے سُکڑنے کے ۴ درجہ تک گرم کرنے مین تہوڑی سی
ہے (ایک مقدار پانیکی ۴ درجہ پہ ۱٫۰۰۰۱۲ مقدار صفر حرارت پر ہو جاتی ہے) تاہم اس
سے ایک مفید تاثیر انتظام دنیا مین ہوتی ہے اگر اس ظاہرا ناچیز خواص کا ذریعہ
نہوتا تو ہمارا ملک بالکل قطبی ملک بنجاتا اور یورپ مین یہی نبود و باش مثل جزائر پلول
کی احتمال سے بعید ہوتی اسبات کو اچھی طرح سمجھنے کے لئے کیا قباحت پیش آتی اگر
پانی معمولی قاعدہ پہیلاؤ کے تابع ہوتا ذیل کا تجربہ کیا جا سکتا ہے ایک برتن پانیکا
بہرا ہوا ۴ حرارت پر لینا چاہیئے اور ایک مقیاس الحرارت اوپر رکہنا چاہیئے
جہان حرارت مقام انجماد سے نیچے ہے اب حرارت اوپر کی اور نیچے کے مقام
کی دیکہنی چاہیئے یہہ ظاہر ہو جاویگا کہ اوپر کا مقام عرق کا نیچے کے مقام سے گرم ہے
چند عرصہ کے بعد دونون مقیاس الحرارت ۴ درجہ پر آجاوینگی اور جیسے
پانی زیادہ سرد ہوتا ہے ویسے ہی دیکہا جاویگا کہ مقیاس الحرارت اوپر کا کم
حرارت نیچے کی مقیاس الحرارت سے ظاہر کرتا ہے اس سے یہہ نتیجہ نکالتے
ہین کہ پانی اوپر یا نیچے ۴ درجہ کے اوس پانی سے جو ۴ درجہ پر ہو ہلکا ہوتا ہے

صرف کافی واسطے پگہلانے برف کی تہی لیکن اوس سے حرارت پانیکی جو اسقدر سے
پیدا ہوا ایزاد نہوگی ہمین معلوم ہوتا ہے کہ سخت حالت سے سیال مین بدلنے
کے لئے مقررہ وزن پانیکا اتنی حرارت جذب کرلیتا ہے یا پوشیدہ کرلیتا ہے
جو اوسی وزن پانی کو ۷۹ درجہ تک گرم کردے حرارت پوشیدہ پانی کی اسلئے
۷۹ اکائی حرارت کی کہی جاسکتی ہین اکائی حرارت سے مراد مقدار حرارت کی
ہے جو اکائی وزن پانی کو ایک درجہ کی انتشار مین گرم کرے جب پانی منجمد ہوتا ہے
یہہ مقدار حرارت کی جو پانیکو صورت سیال مین رکہتی ہے حرارت مائیت کی کہلاتی
ہے ظاہر ہوجاتی ہے ویسے ہی گم ہوجانا حرارت کا وقت تبدیل حالت سخت سے
سیال مین اور ویسے ہی نکل آنا حرارت کا جب سیال صورت سخت مین آجاوے
تمام اشیا مین واقع ہوتا ہے مقدار پوشیدہ ہونے اور نکلنے حرارت کی مطابق
اصلیت شی کے بدلتی رہتی ہے اسبات کو ثابت کرنے کے لئے گرم عرق سلفٹ
آف سوڈا کا ایسلو اور اوسکو گرم کرو اگر اوسکو ہلایا نہ جاوے تو صورت سیال مین
رہتا ہے اگر ہلایا جاوے تو یک لخت اوسکی قلمین بننے لگتی ہین اور چند لحظہ کے
عرصہ مین سخت چکہ اوسکا بنجاتا ہی اگر ایک نازک مقیاس الحرارت اس نمک کے
اندر اوسکے اثنائے انجماد مین رکہا جاوے تو اچانک حرارت بڑہتی ہوئی دیکہی
جاتی ہے ویسے ہی پانی ٹہہرا کر سرد کیا جاوے تو مقام صفر کے نیچے تک
بدون منجمد ہونے کے سرد ہوجاتا ہے لیکن اگر اوسکو ہلایا جاوے تو یک لخت
منجمد ہوجاتا ہے اور حرارت کل مجموعہ کی مقام صفر پر چڑہ آتی ہے پانیکو
جب صفر سے ۵۰ درجہ تک گرم کیا جاوے تو یہہ دریافت ہوچکا ہے کہ یہہ

کے اوپر صورت گیس مین بالکل بدل جاتا ہے جب دباؤ ہوا کا ۷۶۰ میلی میٹر ہو
مقام پگہلنے برف کا ہمیشہ ایک مستقل مقام حرارت پر واقع ہوتا ہے اور اسلیئے
یہہ مقام صفر سینٹی گریڈ کی پیمانہ کا ہے پانی تاہم بعض حالتون مین صفر حرارت سے
نیچے بہی بدون منجمد ہونے کے سرد کیا جاتا ہے لیکن برف صفر مقام کے اوپر حرارت
پر اپنی صورت مین قایم نہین رہ سکتی ہے برف جب پانی بنتی ہے تو ضخامت اوسکی کم
ہو جاتی ہے اور جب حصہ ۱۲ منجمد ہوتی ہے اچانک پہیل جاتی ہے مثلاً اگر پانی
کی ضخامت اول منجمد ہونے کی مساوی ایک کے ہو تو بعد منجمد ہونے کی مساوی
۱٫۰۹ ہو جاتی ہے اس پہیلاو سے بڑا زور پیدا ہوتا ہے اور یہہ بہی وجہہ ہے
کہ اکثر پتہر اور پہاڑ موسم سردی مین پہٹ جاتے ہین پانی شگاف اور سوراخون
پہاڑ اور پتہر مین سرایت کر جاتا ہے منجمد ہونے پر ان شگافون کو بڑہا دیتا ہے
یہہ عمل مکرر کرر واقع ہونے سے آخر کار پتہر اور پہاڑ کی ٹکڑے ٹکڑے ہو جاتے
ہین منجملہ گولی موٹے خام لوہے کی پانی سے بہر کر صفر مقام سے جب نیچے سرد
کیئے جاوین بشرطیکہ اونکے منہہ کو بند کیا جاوے تو پہٹ جاتی ہین نہ صرف وقت
تبدیل برف سے پانی مین پہیلاؤ ہوتا ہے بلکہ حرارت کا کم ہونا یا جذب ہو جانا
بہی ایک عمدہ طور پر ظاہر ہو سکتا ہے فرض کرو کہ ہم ایک پونڈ پانی مقام صفر پر لیوین
اور دوسرا پونڈ پانی کا حرارت ۷۹ پر لیوین اور دونون کو ملا دین تو مرکب کی
حرارت اوسط یا ۳۹٫۵ ہو گی لیکن اگر ایک پونڈ برف حرارت صفر پر لیجاوے
اور ایک پونڈ پانی حرارت ۷۹ پر لیا جاوے اور دونون کو ملایا جاوے تو
حرارت دونون پونڈ کی صفر پر ہی رہیگی یعنے عام حرارت پر جو گرم پانی مین تہی

سے جو اِس طرز پر کئے گئے ہین جنکی تفصیل کرنی لاحاصل ہے معلوم ہوا ہے کہ ۹۸،۸۸ حصہ آکسیجن بحساب وزن ۱۱،۱۱ حصہ ہیڈروجن کے ساتھہ ملکر ۱۰۰ حصہ پانی پیدا کرتے ہین آزاد آکسیجن اور ہیڈروجن آپسمین ملجاتی ہین جب ایک جلتی ہوئی لکڑی اونکے اندر ڈالیجاوی اور ایسا سخت اور خطرناک بہڑکنا گیسونکا اچانک پیدا ہوتا ہے جو وقت اتصال حرارت کے پیدا ہو واقع ہوتا ہے کہ اوسکے جوش کا بیان کرنا محال ہے اگر ایک مضبوط سوڈے کی بوتل کو ایک لٹر اسکے مقدار آکسیجن اور دو لٹر مقدار ہیڈروجن سے پر کیا جاوی اور پہر اوسکے اندر شعلہ ڈالا جاوے تو گیسین اچانک بہڑک اوٹہنے سے آواز مثل چلنے پستول کی پیدا کرتی ہین اکثر آدمی جنہون نے بے احتیاطی سے ان بہڑک و اٹہنے والے مرکبونکا تجربہ کیا ہے ضایع ہوئی ہین حرارت جو اِن دونون گیسون کی ملنے سے پیدا ہوتی ہے ظاہر کرنیکے لئے آکسی ہیڈروجن بلوپائپ یا پہوکنی استعمال کیجاتی ہے اِسمین دونون گیسین علیحدہ علیحدہ دو تہیلون انڈیا رٹر مین بہری جاتی ہین اور ایسے موقع پر پہر ملائی جاتی ہین جہان اونکا اتصال مناسب ہو جس سے اونکا بہڑک اوٹہنا بچایا جاتا ہے شعلہ جو اس طرح سے پیدا ہو کم روشن ہے لیکن جو حرارت اسطرح پیدا ہو نہایت عظیم ہے بڑی مشکل پگہلنے والی دہاتین مثل پلاٹنم کی پگہل جاتی ہین اور لوہا ایسا اوسمین جلتا ہے کہ راکہہ ہو جاتا ہے اور اکسائڈ آف آیرن بنجاتا ہے مگر ٹکڑا کہریا مٹی کا اسمین جب رکہا جاوے تو گرم ہو کر سفید اور تیز روشنی پیدا کرتا ہے

دنیا مین تین حالتون مین پانی پایا جاتا ہے برف۔ پانی۔ اور بہاپ ہر حرارت بیچ درمیان صفر اور سو درجہ کے پانیکی صورت مین پایا جاتا ہے سو درجہ کی حرارت

کاپر کو گرم کیا جاوی تو کچہہ بہی اوسکی آکسیجن جدا نہین ہوتی لیکن جب اوسکو
بہوجوگی ہیڈروجن کے گرم کیا جاوے تو اتنی آکسیجن اوسمین سے علیحدہ
ہوجاتی ہے جو ہیڈروجن کے ساتہہ وصل ہوکر پانی بناوے گی اکسایڈ آف
کاپر کل یا جزو دہات مین تبدیل ہوجاویگا اب اگر ایک معین وزن اکسایڈ آف کاپر کا
لیکر گرم کیا جاوے اور ہیڈروجن اوسپر گذاری جاوے جب تک کہ تمام
آکسیجن اوسمین سے علیحدہ ہوجاوے اور ہم پانی کو جو بن گیا جمع کرکے وزن کرلین
اور نیز باقی دہات کاپر کو بہی وزن کرلین تو ہم نے اِس اتصال سے بحساب وزن پانی
اور تانبا بنالیا کمی وزن اکسایڈ آف کاپر مین وزن آکسیجن کا ہے جو ہیڈروجن سے
ملکر پانی بن گئے اور حاصل تفریق اِس وزن اور وزن پانیکے درمیان وزن
ہیڈروجن کا ہی ہیڈروجن جو گندہک کی تیزاب اور جست کو بوتل مین ملانے سے
پیدا ہوتی ہے یا سنکہیا گندہک اور نمی سے جو اوسکے اندر ہو خمدار نلیون کے اندر سے
گذار کر جنکے اندر جاذب اشیا پڑے ہون صاف کی جاتی ہین اور یہہ نلیان سات
تعداد مین ہین آٹہوین نلی کے اندر ایک پانی جذب کرنیوالی شی رکہی جاتی ہے
جسکا اول اور بعد تجربہ کے وزن معلوم کیا جاتا ہے اگر کچہہ ایزادی واقع ہو تو خشک
ہونا ہوا کا ثابت ہوجاتا ہے اور یہہ گیس تب بالکل خالص صورت مین گرم اکسایڈ
آف کاپر کی اتصال مین آتی ہے جو گولی الف کے اندر پڑی ہے اِس پہلی گولی کو
توٹہیک تولکر دوسری گولی ب کی ساتہہ جوڑا جاتا ہے جسکے اندر پانی بنکر جمع ہوجاتا
ہے کوئی نمی جو منجمد ہوسکے خشک وزن کی ہوئی نلی ۹ اور ۱۲ مین جنکے اندر پومس
گندہک کی تیزاب سے تر کیا ہوا پڑا ہے جذب ہوجاتی ہے نہایت با احتیاط تجربون

یہہ بہی دکہایا جاسکتا ہی کہ مقدار پانیکے بخارون کی ٹہیک سو مقدار کی جگہہ گہیرتی ہین یعینے دو مقدار ہیڈروجن کی ایک مقدار آکسیجن سے ملکر دو مقدار بہاپ کی بناتی ہے اِسلئے کثافت بہاپ یا وزن ایک مقدار کا $\frac{۱۶+۲}{۲} = ۹$ کے ہے نہایت عمدہ طریق دکہلانے ساخت پانیکا تحقیقات سے اوسکی گیسونکو علیحدہ کرنیکا بذریعہ بجلی کیمیائی کے ہے ایک گلاس کے برتن کو پانی گندہک کے تیزاب سے ترش کرکے پر کرنا چاہیئے جس سے بجلی آمدرفت کرسکے اور دو چہوٹے گلاس کی نلیئن پانی سے پر کرکے اوسی برتن مین پلٹنم کے ورقو نپر جو تارون کے ساتہہ لگے ہون اولٹا کر رکہنا چاہیئے جب ان تارون کو ساتہہ انجام گروس بیٹری کے لگایا جاتا ہے تو گیس ہر ایک ورق کے پاس نکلتی ہوئی معلوم ہوتی ہے وہ جو پلٹنم کے سرہ سی نکلتی ہے خالص آکسیجن ہوتی ہے اور وہ جو جست کیجانب لگی ہوتی ہے خالص ہیڈروجن ہوتی ہی اگر نلیون پر پیمانہ لگا ہوا ہو تو معلوم ہوتا ہے کہ مقدار ہیڈروجن کی آکسیجن سے دوچند سے زیادہ ہے کیونکہ آکسیجن پانی مین زیادہ حل ہوجاتی ہے اِسلئے ٹہیک مقدار انکی نہین حاصل ہوتی واسطے جمع کرنے ملے ہوئے گیسونکے جو اس بجلی کی ترکیب سے پانیکے اجزا سی متفرق ہوتی ہے ایک ذیل کے آلہ کام مین لایا جاتا ہے آکسیجن ۱۶ گنا ہیڈروجن سے بہاری ہے اور یہہ گیسین بنانے کے لئے بہ تناسب مقدار ایک حصہ آکسیجن اور دو حصہ ہیڈروجن آپسمین ملتے ہین ہمکو معلوم ہے کہ بہ تناسب وزن جسمین کہ یہہ گیسین پانی کے اندر موجود ہین ۱۶ اور دو کا ہے اِس تجربہ کے حساب کی تصدیق نہایت ضروری ہے اِسلئے اِس امر کا فایدہ اوٹہایا جاتا ہے کہ جب اک ٹیڈ آف

دوسرا ابند اور اوسمین دو پلینیٹنم کی تار ہی پگہلی ہوئی ہوتی ہین اِس نلی کو
پارہ سے پُر کر کے ایک پیالہ مین جسکے اندر یہہ دھات پڑہی ہوئی ہو رکہدیتے
ہین ہیڈروجن گیس نلی مین داخل کیجاتی ہے اور اوسکی مقدار اندازہ کیجاتی
ہے فرض کرو ۱۰۰ مقدار آکسیجن گیس ازان بعد اوسی نلی مین ڈالیجاتی ہے اور
مقدار دونون گیسون کی دیکہی جاتی ہے فرض کرو ۱۰۰ مقدار آکسیجن گیس کی ملائی
گئی اِس تجربہ کے کرنے مین حرارت اور دباؤ ہوا کو بہی دیکہ لینا چاہیئے یہہ بہی
احتیاط کرنی چاہیئے کہ نلی دونون گیسون سے نصف سے زیادہ پُر نہو
کیونکہ جلنے گیسون سے بہت حرارت اور اچانک پہیلاؤ مقدار کا واقع ہوتا ہے
جسکے لئے ضرور ہے کہ کہلا سرا نلیکا ایک پردہ کوچک سے جو پارہ کے نیچے
پڑا ہو ڈہکا جاوے بجلی کا شعلہ گیس کے اندر بہی بذریعہ پلٹنم کی تارون کے گذارا
جاتا ہے جب ایک شعلہ گیس سے گذرتا ہوا نظر آتا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے
اتصال واقع ہوا اور پانی پیدا شدہ بطور شبنم کے نلی کے اندر یکجا ب جمع
ہو جاتا ہے اور قریب ۱/۲۰۰۰ حصہ ضخامت مرکبہ گیسون کے جگہہ گہیر لیگا پس
اسکی ضخامت کا چنداں خیال نہین رہتا کیونکہ ضخامت مرکبہ گیسونکی بیشتر
اتصال کیمیا ئیگی ۰۰۰ ۲ تہی اب صرف ایک کی مساوی پانی کے بننے سے رہگئی
جب پیند یوڈائی میٹر کا کہولا جاتا ہے تو پارہ نلی مین چڑہ آتا ہے اور ہاہین
معلوم ہوتا ہے کہ صرف ۲۵ مقدار گیس کی باقی ہے جو خالص آکسیجن ہوتی ہے
اس سے یہہ معلوم ہوا کہ ۱۰۰ مقدار ہیڈروجن کی کامل طور پر جلانے کے لئے
۵۰ مقدار آکسیجن کی پوری پوری مطلوب ہوتی ہے ایک تبدیل تجربہ سے

# بیان ہیڈروجن کے اکسایڈ کا

صرف دو مرکب آکسیجن اور ہیڈروجن سے ہمین آگاہی ہے مثلاً پانی یا ہیڈروجن مانواکسایڈ علامت ھ۲ا وزن مرکب ۱۸ مقدار ۹ دوم ہیڈروجن ڈایڈاکسایڈ ھ۲ا۲ الف - وزن مرکب ۳۴

# بیان پانی

جب ہیڈروجن ہوا کے اندر جلائی جاتی ہے تو پانی اتصال ہیڈروجن اور آکسیجن سے بنجاتا ہے ساخت پانیکی ۱۷۸۱ء مین کیون ڈش حکیم نے معلوم کی اوسنے ثابت کیا کہ دو مقدار ہیڈروجن کے ایک مقدار آکسیجن کے ساتھہ وصل ہو جاتی ہے اور پانی بنجاتا ہے اوسنے مرکب اِن گیسونکا اسی تناسب مین خشک برتن مین جسکا نقشہ ذیل مین ہے اور جس سے ہوا پہلے بذریعہ ہوا کش نکالی گئی تہی داخل کیا بذریعہ دو پلیٹنم تارون کے جو گلاس کے جسم کے ساتھہ پگہلی ہوئی ہین بجلی کا شعلہ مرکب گیسون کے اندر ڈالا گیس بہڑک کر مل گئین شبنم اوپر اطراف برتن کے جم گئی اور جب پیچ پانی کے اندر کہولا گیا تو تمام جگہ جس مین مرکب گیسین پہلے تہین پانی داخل ہو گیا کیون ڈش نے گلاس کو اول اور بعد بہرنے گیسونکے تول لیا چونکہ وزن گیسونکا جو لی گئین تہین معلوم تہا اوسنے دریافت کیا کہ وزن پانیکا جو بن گیا وہی ہے جو وصل شدہ گیسونکا تہا اوس حال سے بعد ٹہیک بناوٹ پانیکے بہت نتیجہ تحقیقات سے تصدیق اِس امر کی ہو چکی ہے ان تحقیقات مین سے صرف ایک تبدیل اول تجربہ کی ہے اِس مطلب کے لئے ایک لمبی ٹہیک منقش کی ہوئی مضبوط گلاس کی نلی جسکو یوڈی میٹر بولتے ہین ایک سرا اوسکا کہلا ہوتا ہے

رکہی گئی ۵٫۹۴ گیس کے اوسیقدر عرصہ مین جاتی رہے جبقدر عرصہ مین کاربانک ایسڈ گیس کی بوتل مین سے ۷٫۴ فیصدی اوڑ گئی گیسین باریک مسام بعض سخت جسمونکے ذریعہ سے آمیزش پاتی رہتی ہین مثلاً سٹکو یا باریک ورق گرگی فائیٹ مختلف آمیزش ہوا اور ہیڈروجن کی اسطرح معلوم ہوسکتی ہے ایک باریک مگر استکو کا ایک سرے نلی مین باندہا جاوی دوسرا اکہلا رہے اِس نلی کو ہیڈروجن سے پرکر کے اور اولٹا کرکے پانی مین رکہہ دینا چاہیئے جس سے بتدریج صعود نلی مین پانیکا دیکہا جاتا ہے اور چند عرصہ کے بعد تمام ہیڈروجن دور ہو جاتی ہے اور نلی مین صرف خالص ہوا پائی جاتی ہے۔ تجربات سے اچھی طرح ثابت ہو چکا ہے کہ تیزی آمیزش مختلف گیسون کی برعکس جذر گیسون کے وزن متناسبہ کی ہے مثلاً ۴ مقدار ہیڈروجن کی چہلے مین سی اوسیقدر عرصہ مین گذر جاویگی جسمین کہ ایک مقدار آکسیجن کی ۱۶ گنے ہیڈروجن سے بہاری ہے یہہ خواص گیسونکا ضروری تعلق ہوا قصبات اور مکانات بود و باش کے ساتہہ رکہتا ہے جو اس خواص آمیزش گیسون سے ہمیت صاف ہو جاتی ہین ذیل کے نقشہ سے مقدار آمیزش گیسون کی معلوم ہو جاتی ہے بمقابلہ ہوا کے جسکی طاقت آمیزش مساوی ایک کے ہے اور اوسکا وزن متناسبہ بہی بطور ایک کے فرض کیا گیا ہے۔

| | وزن متناسبہ ہوا ۱ | جذر وزن متناسبہ | مقدار آمیزش ہوا |
|---|---|---|---|
| ہیڈروجن | ۰٫۰۶۹۲۶ | ۳٫۷۷۹ | ۳٫۸۱۳ |
| نیٹروجن | ۰٫۹۷۱۳ | ۱٫۰۱۵ | ۱٫۰۱۴ |
| آکسیجن | ۱٫۱۰۵۶ | ۰٫۹۵۱۰ | ۰٫۹۴۹ |
| کاربون ڈائی اکسائیڈ | ۱٫۵۲۹۰ | ۰٫۸۰۸۷ | ۰٫۸۱۲۰ |

آکسیجن کی پیدا کرتے ہین اور ایک لیٹر آکسیجن کا صفر حرارت سینٹی گریڈ پر اور ۷۶۰
میلی میٹر پارہ پر کہ وہ ۱٫۴۲۹۸ گریم وزنی ہوتا ہے اب ہم سوال کرتے
ہین کہ ۱۰ لیٹر آکسیجن کا وزن کیا ہوگا اگر اوسکا اندازہ ۱۵ درجہ حرارت سینٹی گریڈ
اور دباؤ ۷۵۲ میلی میٹر پر کیا جاوے $\frac{(15+273)\times 760 \times 10}{273\times 752} = 10.6610$
۱۵ درجہ کی حرارت اور ۷۵۲ میلی میٹر پر ہوگا اسلئے اگر ۱ لیٹر کا وزن صفر حرارت
اور ۷۶۰ میلی میٹر پر ۱٫۴۲۹۸ گریم ہے تو ۱۰ لیٹر کا وزن ۱۵ درجہ حرارت اور
۷۵۲ میلی میٹر پر $\frac{1.4298\times 10}{10.661} = 13.41$ گریم بعد اوسکے ہمکو دریافت کرنا ہی
کہ کتنے گریم کلوریٹ آف پوٹاشش کی یہہ وزن آکسیجن کا پیدا کریگی چونکہ ۱۲۲٫۶
کلوریٹ سے ۴۸ حصہ آکسیجن کی پیدا کرتے ہین اسلئے ہمکو ضرورت $\frac{122.6 \times 13.41}{48}$
= ۳۴٫۲۵ گریم کلوریٹ کی ہوگی اسیطریق سے ہم وزن جست اور گندہک کی
تیزاب کا حساب کرسکتے ہین جو ایک غبارہ کو ہیڈروجن کیساتھ پر کرنے کے لیئے مطلوب
ہو جسمین غبارہ کی گنجایش ۱۵۰ لیٹر مکعب ہو حرارت ۱۱ درجہ سینٹی گریڈ اور بارامیٹر
۷۶۳ میلی میٹر پر ہو

## بیان آمیزش گیسون کا

دو سے ظاہر اخاصیت گیسون کی آمیزش ہی گیسین جو آپسمین ملائی جاتی ہین کیمیائی
طریق پر مرکب نہین ہو جاتی بلکہ آپسمین طاقت ملجانے کی رکھتی ہین خواہ اونکا وزن
متناسبہ مختلف ہو جب بھاری گیس کو نیچے اور ساکن کہا جاوے اس ضروری خواص
کو طاقت آمیزش گیسون کی بولتے ہین مقدار جسمین گیسین آپسمین آمیزش پاتی
ہین بہت مختلف ہے مثلاً ایک بوتل ہیڈروجن مین سے جب کہ کہلے کرتے ہین

سے رکھتا ہے مثلاً حجم ایک دباؤ ایک کا حجم دو دباؤ نصف پر ہوجاتا ہے حجم
تین دباؤ ⅓ تہائی پر دباؤ دو پر ہوجاتا ہے علی ہذالقیاس - پیمانہ کہ جس سے دباؤ
ہوا کا اندازہ کیا جاتا ہے بارا میٹر یا پیمانہ دباؤ ہوا کا کہلاتا ہے سادہ قسم ایک سیدھی
گلاس کی نلی کا بنا ہوا ہوتا ہے جو ایک طرف سے بند ہوتی ہے ۳۳ - انچ طول مین
اور اوسپر ایک پیمانہ میلی میٹر کا لگا ہوا ہوتا ہے اِس نلی کو ساتھ خشک پارہ کے پُر کیا جاتا
ہے اور کُھلی سرے کو ایک پیالہ مین کہ جسکے اندر پارہ پڑا ہوا ہو الٹا کر رکھتے ہین تب
یہہ دیکھا جاتا ہے کہ پارہ نلی مین نقطہ ۷۶۰ میلی میٹر تک قایم رہتا ہے اور پارہ اِس بلندی
تک بسبب دباؤ ہوا بیرونی کے قایم رہتا جب دباؤ بڑہتا ہے تو بلندی پارہ کی بھی بڑہتی جاتی
ہے اور جب دباؤ ہوا کا کم ہوجاتا ہے تو بلندی پارہ کی نلی مین کم ہوجاتا ہے تمام
گیسین جو زمین کے سطح پر پیدا ہوتی ہین اِس دباؤ کی تابع ہین وہ انکی مقدار کم
بیش اِسی قاعدہ پر ہوتی ہے مقدار ہیڈروجن کے اندازہ کرنے کے لیے جو بعض
وزن جست اور گندہک کی تیزاب سے جمع کیجاتی ہے یہہ ظاہر ہے نہ صرف حرارت
معلوم کرنی ضرور ہوتی ہے بلکہ دباو ہوا بھی جسپر کہ اسکو جمع کرنا ہوتا ہے ضرور ہے
اِسلیئے تمام مقدار گیسون کی مقابلہ کرنیکے لیئے حرارت صفر سینٹی گریڈ اور دباؤ
۷۶۰ میلی میٹر پارہ پر کرنے ضرور ہے فرض کرو کہ ہم یہہ دریافت کرنا چاہتے ہین کہ کیا
وزن کلوریٹ آف پوٹاشش کا آکسیجن گیس بنانے کے لیئے جو گیس ہولڈر ۱۰
لیٹر کی گنجایش کو پُر کرے درکار ہوگا جب حرارت کمرے کی ۱۵ درجہ سینٹی
گریڈ کی ہو اور دباؤ ہوا کا ۷۵۲ میلی میٹر
ہمین معلوم ہے کہ ۱۲۲٫۶ حصہ بحساب وزن کلوریٹ آف پوٹاشش کے ۴۸ حصہ

پہیلتی ہین پہیلاو ثقیل اور سیال مادہ سے علم کیمیا مین ہمین سروکار ہوتا ہے لیکن
واقفیت اُن قاعدون کی جنکی تابع پہیلاؤ گیسونکا ہے نہایت ضرور ہے یہہ ٹہیک تجربہ
سے ثابت ہوچکا ہے کہ تمام گیسین ۱/۲۷۳ حصہ اپنے مقدار کا صفر سے ہر درجہ سینٹی
گریڈ کے لئے پہیلتے ہین مثلاً

۲۷۳ مقدار ہوا یا ہیڈروجن گیس کے ایک درجہ حرارت پر ۲۷۴ مقدار مین ہوجاتی
ہے دو درجہ پر ۲۷۵ کو ۳ درجہ پر ۲۷۶ کو ۴ درجہ پر ۲۷۷ علے ہذالقیاس کسور اعشاریہ
مساوی ۱/۲۷۳ کے صفرہ ۰٫۰۰۳۶۶ جب ایکدرجہ تک اِسکو گرم کیا جاوے اِس
کسر کو شمار کنندہ گیسونکا بولتے ہین جب مقدار جو ایکہزار مکعب سنیٹی میٹر ہیڈروجن
کی صفر حرارت پر اندازہ کی ہوئی معلوم کرنی ہو جب اوسکی حرارت ۲۰ تک ہوجاوے
تب ہمین یاد رکہنا چاہیئے کہ تبدیل حجم کی بہ تناسب ذیل واقع ہوگی جو ۲۷۳ کو
۲۷۳ + ۲۰ سے ہے اور باقی عمل اربعہ متناسبہ سے ہوسکتا ہے اور جب کسی
گیس کا حجم ۲۰ درجہ حرارت تک معلوم ہو تو صفر مقام تک معلوم کرنے کے لئے
وہی قاعدہ ملحوظ رہتا ہے تناسب حجم گیسونکا دباؤ سے جب گیس کو زیادہ دبایا
جاوے تو اوسکا حجم کم ہوجاتا ہے اور جب دباؤ دور کیا جاوے تو پہر وہ اپنے حجم پر پہیلکر
آجاتی ہے اور وہی مقدار پیدا کرتی ہے جو اوسکا پیشتر زیادہ دباو کے تہا سخت
اور سیال جسم اسطرز پر نہین دبائی جاسکتی گیسین اسلئے ایسے جسم ہین جو قابل دبنے
کے ہین سیال کم دب سکتے ہین اور وقت رفع ہونے دباؤ کے اپنی اصلی صورت
پر آجاتے ہین قاعدہ تناسب حجم اور دباؤ گیسونکا ایک نہایت آسان ہے اور اس
قاعدہ کو میریٹ کا قاعدہ بولتے ہین قاعدہ یہہ ہے کہ حجم گیس کا برعکس تناسب دباؤ

مقام منجمد ہونے پانی پر لگایا جاتا ہے سنہ سہ سو کا مقام جوشش پر کچہہ درجہ مساوی
رہتین کے مقام جوشش کے اوپر اور کچہہ نیچے ہوتے ہین وہ جو مقام منجمد کے نیچے ہوتے
ہین علامت منفی سے پہچانے جاتے ہین فیرن ہائٹ نے اس فاصلہ کو ۱۸۰ مساوی
حصہ مین تقسیم کیا ہے اوسنے مقام منجمد ہونے پانیکا ۳۲ درجہ کہ اسوجہہ سے قرار دیا
غلط ہے کہ مرکب برف اور نمک مین پارہ ۳۲ درجہ مقام منجمد سے نیچے سکڑ گیا ہے اس
وجہ پیمانہ کے رو سے منفی درجہ مقام صفر سے نیچے درجون کے لئے استعمال کیا جاتا ہے
اس پیمانہ کا استعمال انگلستان مین ہے لیکن یہہ ایسا مفید نہین ریامور کا پیمانہ روس
اور سوئیڈن مین جاری ہے یہہ مثل سینٹی گریڈ کی ہے لیکن فاصلہ درمیان مقام منجمد
اور جوشش کے ۸۰ حصو مین مساوی تقسیم کیا گیا ہے نسبت ان تینون پیمانہ کی مقابلہ
سے معلوم ہوجاتی ہے مثلاً ۹ و ۵ و ۴ کی جب فیرن ہائٹ سے درجہ سینٹی گریڈ یا
ریامور کے درجہ فیرن ہائٹ مین انتقال کئے جاوین واسطے ٹہیک اندازہ کرنیکے
کئی احتیاطین کرنی چاہیئن وقت درجہ لگانے اور استعمال کرنے مقیاس الحرارت
کے مثلاً کوئی بے قاعدہ صورت سوراخ نلی کی اگر زیادہ ہو تو دیکہہ لینی چاہیے
اور تغیر تبدل مقام منجمد کا بہی وقتاً فوقتاً دیکہنا چاہیئے مختلف پارہ کی مقیاس الحرارت
اپنے اندازون مین ذرا فرق بباعث مختلف پہیلاؤ شیشہ کے دکہلاتے ہین اسلئے
ٹہیک تجربہ کے لئے مقیاس الحرارت کو کام مین لانا چاہیئے

## پہیلاؤ گیسون کا بباعث حرارت

ثقیل اور سیال جسم مساوی ایزاد ہو حرارت سے گیسون کی نسبت کم پہیلتے ہین اور یہہ
جسم مختلف طور پر پہیلتے ہین حالانکہ گیسین یکسان پہیلتی ہین یا تقریباً یکسان

کیونکہ مقدار اِسکے پہیلنے کی مساوی رہتی ہے سوا اِسکے اندازہ بڑی حرارت کا
بہی پارہ کی مقیاس الحرارت سے ہو سکتا ہے پارہ بہت بڑی حرارت پر جوش
مین آتا ہے اور اچھی خوب سردی پر جم جاتا ہے الکوہال نہایت سردی کے لیئے
استعمال کیا جاتا ہے کیونکہ کسی قسم کی سردی مین یہہ منجمد نہین ہو سکتا مقیاس الحرارت
سوائی صرف تجربات نازک کے لئے علم طبعی مین کام آتا ہے واسطے بنانے مقیاس الحرارت
پارہ کے ایک سیدہی نلی گلاس کی جسکا سوراخ ہر جگہ مساوی ہو لیجاتی ہے اور
ایک جوف دار گولہ اوسکے ایک سرے پر پہوک کر بنایا جاتا ہے تب اسکو پارہ سے
پر کیا جاتا ہے جس سے جوف دار گولہ بہی پُر ہو جاتا ہے پہر اسکو اوس حرارت تک
جو اندازہ کرنی منظور ہو گرم کیا جاتا ہے کہلا سرا نلی کا بہی پہر بالکل بند کیا جاتا ہے
مقیاس الحرارت کے کچہہ درجہ پر لگائے جاتے ہین تاکہ اسکی پہیلاو اور سکڑنے کو دوسرے
کے ساتہہ مطابقت ہو جاوے اول گولی اور نلی کو باریک کوٹے ہوئے برف
مین رکہا جاتا ہے اور اوس مقام پر نشان لگایا جاتا ہے جہان پارہ نلی مین
آنکر قایم ہوتا ہے دوم گولے اور نلی کو بہاپ مین رکہا جاتا ہے جو کہولتے پانی سے
نکلہ ہی ہو احتیاط اِس امر کی اِس اثنا مین کرنی چاہیئے کہ بلندی پیمانہ دبا ہوا کی
بہی دیکہی جاوے اِس احتیاط کا باعث پیچہے بیان کیا جاویگا جب یہہ دونون
مقام قایم ہو جاوین تو باقی پیمانہ لگانا آسان ہے تین پیمانہ جو ایکدوسرے مین منتقل
ہو سکتے ہین حال بین مروج ہین آول سنٹی گریڈ۔ دوم فیرن ہائٹ۔ سیوم ریاموئر
سنٹی گریڈ کے پیمانہ مین فاصلہ جو درمیان دونون مقام منجمد اور جوش کے واقع ہے
ایک سو مساوی حصہ مین تقسیم کیا جاتا ہے ہر ایک حصہ کو درجہ بولتے ہین صفر

دباؤ مقدار گیسون مین پیدا کرتا ہے

## اوّل طرز میٹر اوزان اور اندازہ کی

اِس طرز کے کئی فوائد اِس طرز کے رکھنے سے ہین سب سے بڑا یہہ ہے کہ ہمیشہ یہہ کسور اعشاریہ کے طرز پر رہتا ہے اور تحویل جیسا کہ پورانے انگریزی اوزان مین کرنی پڑتی ہے وہ اسمین نہین کرنی پڑتی دوسرا ضروری نفع جو اِس طرز کی استعمال کے لیئے مناسب سمجھا گیا ہے یہہ ہے کہ تمام عام لوگ کُل ملکون کے اسطرز کو پسند کرتے ہین اکائی طول کی اسمین میٹر کہلاتی ہے جو گز سے کچھ زیادہ ہوتی ہے یعنی ۳۹٫۳۷ انگریزی اِنچ اِس میٹر کے دس سو اور ہزار ون مین کی گئی ہے اسیطرح انکا نام ڈیسی میٹر سنیٹی میٹر اور میلی میٹر رکھا گیا ہے اضعاف اِس میٹر کے دس سو ہزار ڈیکا میٹر ہکٹو میٹر اور کیلو میٹر کہلاتے ہین پیمانہ رقبہ مربع کی یا گنجایش کی آسانی سے بن سکتے ہین۔ آسانی کے لئے لفظ لیٹر ایک مکعب ڈیسی میٹر کے لیئے استعمال کیا جاتا ہے ایک مکعب سنیٹی میٹر پانیکا وزن چار درجہ حرارت سنیٹی گریڈ پر مساوی ایک گریم کی ہے جسکی تقسیم دس سو اور ہزار حصو مین مثل میٹر کی ہو سکتی ہے

## اندازہ حرارت

مقیاس الحرارت اندازہ تغیر تمہل حرارت کا ہیئت بہلاو اور سکڑنے اجسام سے جو انکی اندر حرارت سے ہو کیا جاتا ہے اِس غرض کے لیئے اجسام سیالی کو استعمال کرتے ہیں اجسام ثقیل کم سکڑتے ہین اور گیسین اسقدر پہیلتی اور سکڑتی ہین کہ اون سے پتہ لگنا محال ہے پارہ اور ایلکوہول یا شراب اِس کام کے لیئے استعمال کیا جاتا ہے خصوصاً پارہ

عمل مین آکسیجن ہوا کے ساتھہ ملکر پانی پیدا کردیتی ہے پیدا کرنا پانیکا ایک صاف اور
خشک سطح شیشہ کو شعلہ پر رکہنی سے جو فوراً دہندلا ہوجاتا ہے ثابت ہوجاتا ہے
بلکہ پانی سے داور خشک سطح پر قطرہ وہین جمع ہوجاتا ہے ایسے قطرے بہت جمع
ہوسکتے ہین اور تحقیقات سے دریافت ہوا ہے کہ وہ خالص پانی کے ہوتے ہین ہیڈروجن
کے اندر جلتی بتی روشن نہین رہتی نہ حیوان اوسکے اندر زندہ رہ سکتے ہین ہیڈروجن
ایک برتن سے دوسرے برتن مین ڈالی جاسکتی ہے لیکن چونکہ ہوا سے ہلکی ہے اسلیئے
اوپر کیطرف برتن کا مُہنہ کرنے سے دوسرے برتن مین چلی جاتی ہے وزن متناسبہ ہیڈروجن
کا جب ہوا کا وزن متناسبہ ایک سمجھا جاوے ۰۰۶۹۳ ہے لیکن کئی باعث سے
یہہ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ہیڈروجن کا وزن متناسبہ ایک تصور کیا جاوے
اور وزن یکسان مقدار دیگر گیسونکا اسکے ساتھہ بجار نمبر ۳ کے مقابلہ کیا جاوے
ہیڈروجن صورت سیال یا ٹھوس مین کبہی نہین پائیگئی

بیان خواص ظاہری گیسونکا نہ صرف وزن آکسیجن اور ہیڈروجن کی جو معین وزن
کلوریٹ آف پوٹاشن جست یا زنک سے نکلے معلوم کرنا ضرور ہے بلکہ مقدار ہر ایک
گیس کی جو اسطرحسے پیدا ہو بیشتر اسکے کہ ایسے شمار مین اپنے تئین ڈالا جاوے بعض
ضروری ابتدائی معاملات ہین کہ جنسے ہمین آگاہ ہونا چاہیئے

**اول** اینٹ سے فرانسیسی طرز اوزانکا ہے

**دوم** طریق اندازہ کرنے حرارت کا ہے بنانا اور استعمال مقیاس الحرارت معہ اون
قواعد کے جو پہیلنے گیسون کے یہ سب حرارت کے متعلق ہین

**سیوم** اندازہ دباو بیرونی ہوا بذریعہ آلہ بارامٹر اور قواعد متعلق تبدلات جو تبدلات

ہیڈروجن کی بوتل مین سے نکالی جاوی اسبات کو یون دریافت کرتے ہین کہ ایک نلی شیشہ کی اِس گیس سے پُر کرکے جلتی بتی کے پاس لائی جاتی ہے جو آہستہ سے جل جاتی ہے

اگر باقی عرق جو بعد نکلنے ہیڈروجن کے بوتل مین رہجاوی جوش دیا جاوی تو سفید قلم بعد سرد ہونے عرق کے بنجاتی ہے یہہ قلم سفید طوطیا یا سلفیٹ آف زنک کی ہوتی ہے ایک معدود وزن جست معہ گندہک کی تیزاب اور پانی کے ایک معین وزن ہیڈروجن کا پیدا کرسکتا ہے اور ویسی ہی ایک معین وزن سفید طوطیا کا بنجاویگا یہہ تجربہ سے دریافت ہوچکا ہے کہ دو حصہ بحساب وزن ہیڈروجن کے ۲ء۶۵ حصہ جست کی تحلیل کرنے سے بن سکتے ہین اور ویسے ہی ۲ء۱۶۱ حصہ سفید طوطیا کے بنجاوینگے مثلاً ھ۲س ا۴ + ز = زس ا۴ + ھ۲ - اِس سے نہ صرف یہہ معلوم ہوتا ہے کہ گندہک کا تیزاب اور جست سفید طوطیا ہیڈروجن پیدا کرتے ہین بلکہ اس فعل مین جو اشیار شامل ہوتے ہین انکے وزن سے بھی آگاہی ہوجاتی ہے مثلاً ھ۲ سے مراد ۲ × ایک حصہ ہیڈروجن س سے ۳۲ × ۱ حصہ گندہک آکسیجن سے ۱۶ × ۴ = ۶۴ حصہ آکسیجن سے اور ھ۲س ا۴ سے مراد ۹۸ حصہ بحساب وزن گندہک کے تیزاب سے مراد ہی بس ساوات سے معلوم ہوتا ہے کہ ۹۸ حصہ بحساب وزن گندہک کے تیزاب کی جست کی ۲ء۶۵ حصہ بحساب کی ہمراہ جب ملائے جاتے ہین تو اون سے سفید طوطیا ۲ء۱۶۱ حصہ بحساب وزن بنجاتا ہے اور ۲ حصہ بحساب وزن ہیڈروجن کے بنجاتے ہین ہیڈروجن ہوا مین جب بتی ہو سکے پاس لائی جاوے نہایت حرارت لیکن کم روشن شعلہ سے جلتی ہے اور اِس

نلی کے رکہا جاوے تو نلی مین ہیڈروجن گیس جمع ہوسکتی ہے اور اوسکے خواص معلوم
ہوسکتے ہین پانی کے اندر دو حصہ بحساب ہیڈروجن اور ۱۶ حصہ بحساب آکسیجن ہے
اور اِسکی علامت کیمیائی ھ ۲ ا ہے جب پوٹاشیم یا سوڈیم پانی پر تاثیر کرتی ہین تو نصف
مقدار ہیڈروجن کی آزاد ہوجاتی ہے اور اوسکی جگہ وہات آجاتی ہے مثلاً ھ ۲ ا + پ
= پ ھ ا + ھ ۲ - آزاد شدہ اِس مساوات سے ہمکو معلوم ہوتا ہے کہ ہر ایک حصہ بحساب
وزن ہیڈروجن کے لئے جو آزاد ہوئی ا ر ۳۹ حصہ بحساب وزن پوٹاشیم کے اتصال
مین داخل ہوجاتی ہین کاسٹک پوٹاش جو پیدا ہوجاتا ہے پانی مین حل ہوجاتا ہی
لیکن اسکا وجود آسانی سے اِسکے سخت ذائقہ سے جس سے اسکا نام ہے اور ریڈ
لٹ مس کاغذ کو نیلا کرنے سے دریافت ہوسکتا ہی ہیڈروجن کے بنانے کے لئے لوہی
کو سرخ گرم کیا جاتا ہے اور پانی مین ڈالا جاتا ہے ہیڈروجن آزاد ہوجاتی ہے اور آکسائیڈ
آف آئرن بنجاتا ہے نہایت سہل طریق بنانے بڑی مقدار ہیڈروجن کا خواص ایسی
دہاتو نپر موقوف ہے جیسے لوہا اور جست جب یہہ گرم ہون تو پانی کی اجزا علیحدہ
علیحدہ کردیتے ہین یعنے یہہ دہاتین معمولی حرارت پر ہیڈروجن کو پانی مین سے آزاد
کردیتی ہین اگر کوئی نرم تیزاب موجود ہو اِس غرض کے لئے ایک ایسی بوتل لینی چاہیئے
جس مین ایک ڈاٹ سوراخدار معہ نلی کے ہو جیسا ذیل کی تصویر مین
تہوڑے سی ٹکڑے جست کے بوتل مین ڈالے جاتے ہین اور مرکب ایک حصہ گندہک
کی تیزاب اور ۸ حصہ پانیکو ملاکر پیک کے ذریعہ سے داخل کیا جاتا ہے بعد
چند لحظونکے بہت جلد جوشش شروع ہوجاتا ہے اور آزاد گیس پانی کے اوپر بوتل
کے اندر جمع ہوجاتا ہے احتیاط رکہنی چاہیئے کہ تمام ہوا پیشتر جمع ہونے

کے لیئے کثیف ہو جاتی ہے اوزون ہوا مین بہی پائی جاتی ہے اور اسکا وجود ایسے
کاغذ کے نیلا ہو جانے سے جو ایڈایڈ پوٹاشیم اور نشاستہ سے تر ہو معلوم ہو سکتا
ہے تاہم یہہ بہی یاد رکہنا چاہیئے کہ ایسی اشیا اور بہی ہین جنسے یہہ اثر کاغذ مین
پیدا ہوتا ہے مثلاً نیٹروز ایسڈ

# بیان ہیڈروجن کا

علامت ھ وزن ایک وزن ذراتی نمبر ایک

ہیڈروجن بیرنگ بے بو بے ذائقہ گیس ہے سب اشیا دنیا مین سے جو معلوم ہین ہلکی ہے
یہہ اگنا ہوا سے ہلکی ہے گیسون کوہ آتش فشان مین کم مقدار اور بہت مقدار مین
آکسیجن سے ملکر پانی کیصورت مین پائی جاتی ہے اور مرکب مثل پانی کی اجزا علیحدہ
کرنے سے یہہ گیس طیار کیجاتی ہے ⅑ حصہ پانیکا ہیڈروجن سے بنا ہوا ہے اور یہہ گیس
فعل بعض دہاتونکے ذریعہ سے اس سے پیدا کیجا سکتی ہے دہاتین پانیکے اجزا علیحدہ
کر دیتی ہین اور خود آکسیجن سے ملکر اکسایڈ پیدا کرتے ہین ہیڈروجن نکلجاتی ہے کہاری
دہاتین مثل پوٹاشیم اور سوڈیم کی پانیکے اجزا معمولی حرارت پر علیحدہ کر دیتی ہین لوہا
اوسوقت جب سرخ حرارت تک گرم کیا جاوے سونا اور چاندی پانی پر کسیصورت
مین تاثیر نہین کرتے

جب ایک چہوٹا سا ٹکڑا پوٹاشیم کا پانیکے اندر ڈالا جاتا ہے تو اوسی لحظہ تفرقہ اجزا
پانی کا شروع ہو جاتا ہے ہیڈرایٹ آف پوٹاش بنجاتا ہے اور ہیڈروجن آزاد
ہو جاتی ہے حرارت اوسوقت اسقدر پیدا ہو جاتی ہے کہ ہیڈروجن جلنے لگتی ہے
اگر پوٹاشیم یا اسی بہتر سوڈیم کو ایک تار جست کی باندہ کر نیچے پانیکے پاس ایک

# بیان اوزون کا

خالص آکسیجن مین ایک عجوبہ تبدیل واقع ہوتی ہے جب مسلسل ڈسچارج بجلی کے اوسکے اندر سے گزاری جاوین اسمین تب بوے عجیب پائی جاتی ہے اور یہہ اوڈین کو آیوڈائیڈ آف پوٹاشیم مین سے نکال دیتی ہے اور اوسے آکسیڈیشن وقوع مین آتا ہے جو عام آکسیجن سے نہین ہوتا ہے الاٹرایک تبدیل آکسیجن کی اوزون کہلاتی ہے اگر ایک شعلہ بجلی کے ڈسچارج کا آکسیجن کے اندر سے گزارا جاوے تو گیس اپنی مقدار مین ایک بارہوان حصہ کم ہوجاتی ہے اور کچھہ اوزون مین تبدیل ہوجاتی ہے یہہ کسطرح ممکن نہین ہے کہ ہم عام آکسیجن کو اوزون مین تبدیل کر دین اگر کوئی شئی ایسی جو اوزون کو جذب کرتی جب وہ بن رہی ہو جیسا ایڈ ایڈ آف پوٹاشیم تو تمام آکسیجن اوزون مین تبدیل ہوسکتی ہے عجوبہ بو جو بجلی کی کل چلانے سے پیدا ہوتی ہے وجود اوزون سے پائی جاتی ہے - اور اگر ایک کاغذ جو عرق ایڈ ایڈ آف پوٹاشیم اور نشاستہ مین ترکیا ہوا ہو سرکنڈکٹر بجلی پر رکہا جاوے تو آزاد ہوتی آیوڈین سے نیلا ہوجاتا ہے اور مرکب آیوڈین اور نشاستہ کا پیدا ہوجاتا ہے اوزون اور کئی طرحسے بہی بن سکتی ہے مثلاً جب ایک بتی فاسفرس کی بوتل پانی کے اندر لٹکائی جاوے یا جب اجزار پانی کے فعل بجلی سے علیحدہ کیئے جاوین یا فعل گندہک کی تیزاب سے اور پر پرمنگینٹ آف پوٹاشش کے اوزون کثیف کی ہوئی آکسیجن ہے مقدار کثافت کی جو آکسیجن مین واقع ہوتی ہے اور نیز مقدار اوزون کی جب معلوم ہوجاوے تو وزن متناسبہ اوزون کا معلوم ہوجاتا ہے یہہ دریافت ہوچکا ہے کہ اوزون آکسیجن سے ڈیڑہ گنا وزنی ہے یعنے تین مقدار آکسیجن کی دو مقدار اوزون بنانے

پوٹاشیم ۳۹٫۱ یا پ

کلورین ۳۵٫۵ یا ک ل

آکسیجن ۴۸ یا ۱۶ + ۳۲ = ۱۳۱

علامت کلوریٹ آف پوٹاشش کی اسلیئے پ ک ل ۱۳۱ ہے - حروف کا ایکدوسرے کے پاس پڑا ہونے سے یہہ مراد ہے کہ عناصر با تناسب بحساب وزن جو اون سے ظاہر ہوتا ہے ملے ہوئے ہین - ہندسہ ۳ کا جو ا کے پاس تحریر ہے ظاہر کرتا ہے کہ وزن اتصال آکسیجن کا ۱۶ تین مرتبہ لینا چاہیئے حاصل جمع اوزان اتصال اجزاء مرکب کا وزن اتصال مرکب کا کہلاتا ہے اس مثال مین یہہ ۱۲۲٫۶ ہے

علے ہذا القیاس ہر ایک ۶۳ عناصر مین سے اپنی الگ الگ خاص علامت اور عدد رکھتا ہے جس سے تناسب بحساب وزن ظاہر ہوتا ہے - جن سے یہہ اتصال پاتا ہے دلایل کہ کیون کیمیاگرون نے یہہ خاص اعداد اوزان اتصال یا تناسب عناصر مقرر کیئے اور قواعد جو ان اتصال پر ضبط رکھتے ہوئے دریافت ہوئے بعد ازان جب علم کیمیا کی استعداد بڑہ جاویگی بیان ہونگی

کثافت یا وزن مقرر حجم آکسیجن بمقابلہ مساوی حجم ہیڈروجن کے ۱۶ اور بمقابلہ ہوا سے ۱۫۱۰۵۶ ہیڈروجن سب اشیاء سے ہلکی ہے اور اسکی کثافت مساوی ایک کے تصور کی گئی ہے وزن متناسبہ آکسیجن کا بمقابلہ وزن مساوی حجم ہوا کے جسکو ایک مانا گیا ہے دریافت ہوا - ایک لیٹر آکسیجن گیس کا وزن صفر سنٹی گریڈ - اور دباؤ ۷۶۰ میلی میٹر پارہ پر ۱٫۴۲۹۸ گرام ہے

جب اِس نمک کو گرم کیا جاتا ہے تو تمام آکسیجن بطور گیس کے خارج ہو جاتی ہین ۱۲۲٫۹۰ اجزا
سے ۴۸٫۰ حصہ آکسیجن کے ملتے ہین اور ۷۴٫۹۰ حصہ سخت مرکب کلورین اور پوٹاشیم
کے جسکو کلورائیڈ آف پوٹاشیم بولتے ہین باقی رہتے ہین

اِسلیئے وزن آکسیجن گیس کا جو مقرر وزن کلوریٹ آف پوٹاش سے نکل سکتی ہے
اور بر عکس اِسکے حساب ہو سکتا ہے

تاکہ بناوٹ اشیا سہولیت سے ظاہر کیجاوے اور عناصر کے نام پورے پورے تحریر
کرنے پڑین کیمیا گر مختصر علامت استعمال کرتے ہین۔ اصول جن علامتون کے مختصر
بیان کیئے جاتے ہین بجاے تمام نام تحریر کرنے کے صرف ایک یا دو حرف ابتدائی نام
عنصر مین سے عنصر کے لیئے استعمال کیئے جاتے ہین۔ کبھی یہہ انگریزی نام مین سے لیئے
جاتے ہین۔ لاطینی اور کبھی یونانی نام سے بھی لیئے جاتے ہین مثلاً ک ل۔ کلورین کے
لیئے۔ پ پوٹاشیم کے لیئے۔ ا۔ آکسیجن کے لیئے

اِن حروف سے سوا اِسکے اور مطلب بھی پایا جاتا ہے۔ نہ یہہ صرف عناصر کے لیئے
آتے ہین بلکہ یہہ تمام مقرر اعداد کے لیئے ہین۔ جن سے تناسب بحساب وزن ظاہر ہوتا
ہے جس تناسب مین اکثر عناصر آپسمین اتصال پاتے ہوئے دریافت ہوئے ہین مثلاً
ک ل سے کوئی وزن کلورین کا ظاہر نہین ہوتا ہے بلکہ اِس سے ہمیشہ ٹھیک ۳۵٫۵
حصہ بحساب وزن ظاہر ہوتے ہین۔ پ سے کوئی وزن پوٹاشیم کا ظاہر نہین ہوتا بلکہ
ہمیشہ ۳۹٫۱ حصہ اور ا سے ہمیشہ ۱۶ حصہ بحساب وزن آکسیجن کے ظاہر ہوتے
ہین اِسلیئے ظاہر ہے کہ ہم علامتون سے نہ صرف خواص بلکہ مقداری بناوٹ کیمیاوی اعتبار
سے ظاہر کر سکتے ہین۔ مثلاً کلوریٹ آف پوٹاش کے اندر

کام آتے ہین - چونکہ انکے اندر آزاد آکسیجن نہین ہوتی ہے اور اسوجہ سے
عمل آکسیڈیشن کا بند ہوجاتا ہے - یہہ باعث موت علاوہ کسی مہلک اثر گیسون
کے ہوتا ہے

باقی ترکیبین آکسیجن کو بڑی مقدار مین بنانے کی - سفید کرنے والہ سفوف
اور گندہک کی تیزآب اور بیریم ڈائی آکسائیڈ کے متعلق ذکر کی جاوینگی -

جب بناوٹ کسی شی کی اجزاء عناصر مرکب کے علیحدہ کرنے سے دریافت کیجاتی ہے
تو کیمیائی امتحان اوس شی کا ہوجاتا ہے اور اگر تناسب بحساب وزن جس مین کہ ہر
ایک چیز موجود ہے دریافت کیا جاوے تو امتحان مقدار اوس شی کا ہوجاتا ہے - جب اجزا
اتصال کنندہ کو باہم ملانے سے بناوٹ دریافت کی جاتی ہے تو ایسے امتحان کو
دریافت کرنا بناوٹ کا اتصال سے بولتے ہین - اگر کلوریٹ آف پوٹاش کا امتحان کرین
تو ہمین معلوم ہوتا ہے خواہی کسی جگہ سے اس نمک کو لیوین کہ اسمین ہمیشہ بدون تغیر کے
یکسان بناوٹ ہوتی ہے - یہہ ہی حال ہر ایک محدود کیمیائی مرکب پر صادق آتا ہے -
بے شک اگر ایسا نہوتا تو علم کیمیا بطور علم کے قایم نہ رہ سکتا - پوٹاشیم کلوریٹ تین عناصر سے
بنا ہوا ہے کلورین اور پوٹاشیم اور آکسیجن سے - اور ذیل کے تناسب مین بحساب وزن
کے یہہ عنصر ملے ہوئے ہین

| | |
|---|---|
| کلورین | ۳۵٫۵ بحساب وزن |
| پوٹاشیم | ۳۹٫۱ |
| آکسیجن | ۴۸٫۰ |
| کلوریٹ آف پوٹاشیم | ۱۲۲٫۶ |

اور بوسیلہ سبز رنگین مادہ پوددن کے یہہ عمل پورا ہوتا ہے۔
آفتاب کی روشنی مین موجودگی اس سبز مادہ کی طاقت متفرق کرنے کاربان الیڈ کے
ہے کاربان کو پودے واسطی اپنے بڑہنے کے جذب کر لیتے ہین اور آکسیجن آزاد
ہو جاتی ہے اور بعد ازان حیوانون کی پرورش کے لیئے عمل تنفس مین کام آتی
ہے فعل دم کشی مین جانور آکسیجن ہوا کی پیتے ہین۔ اور دم چہوڑنے کے وقت
کاربانک الیڈ گیس خارج کرتے ہین اسلیئے حیوانی زندگی کے لیئے آکسیجن گیس ضروری ہے
اور سابق مین اسوجہہ سے اس گیس کو۔ گیس زندگی کی بولتے تہے۔ تبدیل کیمیاء
جو آکسیجن بدن مین پیدا کرتی ہے حقیقتاً ویسی ہی ہے جو وقت جلنے ایک ٹکڑہ
کوئلہ کے آکسیجن کے اندر واقع ہوتی ہے۔ اور اوسکا اظہار تجربہ سے ہوسکتا ہے
اگر کچہہ صاف لایم واٹر یا چونہ کا پانی ایک بوتل کے اندر ڈالا جاوی جسمین کوئلہ جلایا
گیا تہا تو چونہ کا پانی دودہیا سا ہو جاویگا کیونکہ مرکب لایم اور کاربانک الیڈ کا یعنی
کہریا مٹی بنجاتی ہے۔ یہہ الیڈ جلنے سے پیدا ہوتا ہے۔ اور اگر وہ ہوا جو شش
کے اندر ہے بہر گلاس کی نلی کی راہ سے کچہہ اور لایم واٹر مین ڈالی جاوی تو کتنا نت
پیدا ہونے کہریا مٹی کے پیدا ہو جاویگی جس سے ثابت ہو جاویگا کہ کاربانک الیڈ
گیس شش مین سے خارج ہوتی ہے یہہ کاربانک الیڈ آکسیڈیشن اجزا جسم سے
پیدا ہوتا ہے اور اس آکسیڈیشن سے حرارت جسم کی جو حرارت پاس کی بے جان اشیاء
کی حرارت سے زیادہ ہوتی ہے قایم رہتی ہے۔ جب یہہ عمل کیمیاء رک جاتا ہے
اور تب حرارت پاس کی اشیاء کی حرارت کے برابر تک گہٹکر ہو جاتی ہے
کاربانک الیڈ نٹروجن اور بعض دیگر گیسین جب سانس لے جاوین تو باعث موت

پیدا ہوتی ہی - جب اجسام آکسیجن کے ساتھ ملنے سے حرارت اور روشنی پیدا کرتے
ہین تو اوسکو جلتی ہوئی بولتے ہین تمام اجسام جو ہوا کے اندر جلتے ہین آکسیجن گیس
کے اندر زیادہ دمک سے جلتے ہین اور بہت اشیا مثل آیرن کی جو ہوا مین آسانی سے
نہین جلتے - آکسیجن مین جلائی جا سکتی ہی ایک سرخ گرم ٹکڑہ لکڑی کا جب بوتل آکسیجن
گیس مین ڈالا جاوی تو شعلہ کی طرح جلنے لگتا ہے - گندھک جو ہوا کے اندر زردی مایل
نیلے شعلے سے جلتی ہے آکسیجن گیس کے اندر عمدہ نافرمانی روشنی پیدا کرتی ہے اور
ایک چھوٹا سا ٹکڑہ فاسفرس کا جلا کر جب آکسیجن کے اندر ڈالا جاوے تو خوب دمکدار روشنی
سے جلتا ہی - اگر اون برتنون کو جنسے یہہ تجربے کئے گئے ہین بعد مین دیکھا جائے
تو معلوم ہو جاویگا کہ اشیا جو آکسیجن مین جلنے سے پیدا ہوئے - خواص ترشش یا
ایسیڈ رکھتے ہین اور اونمین طاقت نیلی نباتاتی رنگ کو سرخ کرنے کی پائی جاتی ہے
مثلاً لٹمس کو اور اسیوجہ سے لووزیر نے آکسیجن کا نام تیزاب بنانے والا رکھا
ایک نہایت باریک لوہی کی تار کا آکسیجن کے اندر بآسانی جلایا جا سکتا ہے اگر تار
کے سرے پر جلتا ہوا سافر لگایا ہوا ہو اور پہر ان تارونکو گیس کی بوتل مین ڈالین
آکسایڈ آف آیرن جو جلنے سے پیدا ہوتا ہے پگھلی ہوئی صورت مین نیچے گرتا ہے
بہت دیگر اشیا واسطے طیار کرنے آکسیجن کے کام مین لائے جاتے ہین اگر بڑی
مقدار ایسے گیس کی مطلوب ہو تو انجنی کو جو کثرت سے ملتی ہے لوہے کی بوتل مین
ڈالکر سرخ حرارت تک گرم کیا جاتا ہے ۱۰۰ حصہ مین سے ۱۲ حجاب وزن اس
گیس کے پیدا ہوتے ہین - ایک دلچسپ تفرقہ جن سے آکسیجن آزاد ہوتی روشنی
آفتاب کی اثر سے اوپر کاربانک ایسڈ گیس کے ہے جو ہوا کے اندر رہتی ہے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بسموتھ | ب س | ۲۱۰ | | کرومیئم | ک ر | ۵۲٫۲ |
| بوران | ب | ۱۱ | | کوبالٹ | ک د | ۵۸٫۷ |
| برومین | ب ر | ۸۰ | | کاپر | ک پر | ۶۳٫۵ |
| کڈمیئم | ک د | ۱۱۲ | | ڈی ڈی میم | ڈ | ۹۵ |
| اربیئم | ع | ۱۱۲٫۶ | | پلاٹی نم | پ ل | ۱۹۷٫۵ |
| فلورین | ف ل | ۱۹ | | پوٹاشیم | پ | ۳۹٫۱ |
| گولڈ | گ | ۱۹۷ | | روڈیم | رو | ۱۰۴٫۴ |
| ہیڈروجن | ھ | ۱ | | روبڈیم | رو | ۸۵٫۴ |
| انڈیئم | ۰ | ۱۱۳ | | روتھینیم | رو | ۱۰۱٫۷ |
| آئوڈین | آ | ۱۲۷ | | سیلینیم | س ر | ۷۹٫۵ |
| اریڈیم | | ۱۹۸ | | سلور | س ل | ۱۰۸ |
| آئرن | اُ رُ | ۵۶ | | سلیکان | س ی | ۲۸ |
| لن ہتانم | ل ا | ۹۲ | | سوڈیم | س د | ۲۳ |
| لیڈ | ل | ۲۰۷ | | سٹرانشیم | س ر | ۸۷٫۵ |
| لیتھی ام | ل ی | ۷ | | سلفر | سس | ۳۲ |
| میگنشیم | م | ۲۴ | | ٹن ٹلم | ٹ | ۱۸۲ |
| مینگنیز | م ن | ۵۵ | | ٹلوریم | ٹی | ۱۲۹ |
| مرکری | م ر | ۲۰۰ | | ٹیلیم | ٹ ل | ۲۰۴ |
| مولبڈینم | م د | ۹۶ | | تھوریم | ت ھ | ۲۳۱٫۵ |

ہے اور اڑتالیس دہاتون سے ہمین آگاہی ہے اور صرف ۱۵ غیر دہاتی عناصر معلوم ہین

ان ۶۳ عناصر سے اسباب واسطے بنانے کارخانہ اِس علم کے مہیا ہوتا ہے ہر ایک قسم کا مادہ جسکا امتحان ہوا ہے۔ اِن عناصر سے بنا ہوا ہے۔ خواہی ملکر مرکب اون سے بنے ہوئے ہین۔ خواہی حالت جدائی یا آزادی مین ہون

علم کیمیا کی غرض یہہ ہے کہ خواص عناصر اور اونکے مرکبون کے بطور امتحان تجربہ معلوم کرے اور وہ قاعدہ دریافت کرے جن سے وہ ایکدوسرے سے ملتے ہین۔ علم کیمیا کے اصول کو فنون اور کارخانون مین برتنا نہایت ضروری اور دلچسپ ہے۔ اور تہذیب داری کی ترقی مین علم کمسٹری سے بڑی تاثیر ہوئی ہے۔ اور سرفرازی اور نفع نوع انسان اس سے بہت ہوا ہے۔ اِس امر کے نظیرین بےشمار ہین جن سے نئی شاخین حرفت کاری کی عمدہ استعمال اصول کیمیا کے سبب پیدا ہو گئی ہین اور عموئی شئی عام استعمال کی ہین جنکے پیدا کرنے مین کچہہ استعمال اصول کیمیا کا نہایت ضروری ہوا ہو ذیل کی پوری فہرست عنصرون کی جو حال کو زمانہ تک معلوم ہوئے ہین

| نام عناصر | علامت عناصر | وزن ذراتی | | نام عناصر | علامت عناصر | وزن ذراتی |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ایلومینیم | ال | ۲۷٫۳ | | ثی ثی یم | ث | ۱۳۳ |
| انٹی مینی | ان | ۱۲۲ | | کالشیم | کہ | ۴۰ |
| آرسنک | ار | ۷۵ | | کاربان | ک | ۱۲ |
| بیریم | ب ی | ۱۳۷ | | سیریم | ث ے | ۹۲ |
| برلیم | ب ا | ۹٫۳ | | کلورین | ک ل | ۳۵٫۵ |

اور کچھ مختلف حاصل نہین ہو سکتا حالانکہ جب یہہ دونون جسم باہم گرم کئے جاتے
ہین تو ایک مرکب پیدا ہوتا ہے جس مین سے دونون اصلی عنصر جب چاہین جدا
ہو سکتے ہین پانی ایک مرکب جسم ہے اور اسکو دو عنصر گیسون مین پہوڑ سکتے ہین
یعنے ہیڈروجن اور اکسیجن عام نمک کہانے کا مرکب ایک گیس کلورین سے ہمراہ
دہات سوڈیم کے ہے اور لایم۔ ستون۔ مٹی۔ چینی اور موم نظیرین مرکب اجسام
کی ہین۔ فاسفرس۔ چارکول۔ لوہا۔ پارہ۔ اور سونا۔ اشیاء مفرد مین سے ہین
ذیل کے تجربہ سے مرکب کے دو مفرد اشیا مین جدا جدا ہونے کی کیفیت بخوبی ظاہر
ہوتی ہے۔ تہوڑی سی مقدار سرخ سفوف ریڈ مرکری اکسایڈ کی ایک نلی مین ڈالکر
گیس کی شمع مین گرم کی جاتی ہے۔ جب یہہ گرم ہوتی ہے تو اکسایڈ بتدریج متفرق
ہوتا ہے۔ ایک خاکی تلچہٹ چھوٹے چھوٹے ذرون دہات پارہ کا مرقعہ نلی گلاس
پر جمع ہوتا ہے اور نلی کے اندر بیرنگ گیس بہر جاتی ہے جسکا وجود اسطرح سے ثابت
ہوتا ہے کہ سرخ گرم لکڑی کو اسکے اندر ڈالنے سے آگ لگ جاتی ہے گرم کرتے رہین
تو تمام سرخ سفوف دو عنصر مین الگ الگ ہوجاتا ہے یعنی مرکری اور اکسیجن جو باہم
وزن مین ٹہیک اوسیقدر ہی ہین جتنا کہ ریڈ اکسایڈ مرکری مین تہا جس سے کہ وہ
حاصل ہوئے عنصرون کو واسطے سہولیت بیان کے دو جماعتون مین تقسیم کیا
ہوا ہے۔ دہاتین اور غیر دہاتی اشیاء۔ دہاتون مین سونا۔ لوہا۔ سکہ پارہ
قلعی وغیرہ عنصر ہین۔ غیر دہاتی عناصر مین وہ اشیاء جو معمولی حرارت پر ہوائی
صورت رکہتے ہین۔ مثلاً اکسیجن اور ہیڈروجن معہ چند سخت یا ثقیل اشیاء
کے مثلاً گندہک چارکول وغیرہ۔ تعداد دہاتون کی غیر دہاتی عناصر سے بکثرت

دونون جانب درمیانی نشان سے حرکت کریگا - ایک ترازو مذکورہ بالا جسم
میلیگرام کا ظاہر کر سکتا ہے یا ایک لاکہوان حصہ شی وزن کردہ شدہ کا تمام نازک
کیمیای ترازو گلاس کے خانوں مین رکہے ہوئے ہوتے ہین تاکہ جہو کی ہوا کی وزن
کرنے کی وقت صحت وزن مین خلل انداز نہون اور نیز گرد اور تری سے یہہ
آلہ محفوظ رہین -
غرض کیمیاگر کی یہہ ہوتی ہے کہ خواص تمام اشیاء کی بلحاظ اونکے باہمی فعل کے
جو وہ اجسام پیدا کرنے مین رکہتے ہین اور جو اجسام اصل سے بالکل مختلف ہین
معلوم کرے تاکہ وہ اپنی غرض کو پورا پورا حاصل کر سکے کیمیاگر کو تجربہ کرنے کی حاجت
پڑتی ہے - یعنی ایسی اشیا کو جو وہ دیکہتا رہا ایسی صورتون اور حالتون مین اوسے
رکہنا پڑتا ہے جو قدرتی نہین ہوتی ہین اور اِن صورتون کو وہ ضبط اور بدل
سکتا ہی اسیوجہ سے کمسٹری کو علم تجربہ بولتے ہین اسیطرح تمام اشیاء کو دیکہنے ہین
جو اوسکے قابو مین ہین خواہ وہ سخت سیال یا ہوائی ہون خواہ وہ زمین سمندر
اور ہوا کے اندر ہون خواہ حیوانات یا نباتات سے متعلق ہون - کیمیاگر
اونکے دو جماعت بناتے ہین
اول مرکب اشیا - وہی جسکو وہ دو یا زیادہ بالکل جدا جدا اشیاء مین علیحدہ علیحدہ
کر سکے اور دوم عناصر یا خود اشیاء یعنے وہی اشیاء جنکو وہ پہر جدا جدا نہین کر سکتا
اور جس مین سے کچہہ بہی اصل سے بالکل مختلف حاصل نہین ہو سکتا ہے
مرکب اشیاء دو یا زیادہ عناصر کی کیمیای طور پر ملنے سے بنا ہوا ہوتا ہے - مثلاً
گندہک اور تانبا دو عنصر ہین - اور ہر ایک سے علیحدہ علیحدہ سوائے گندہک اور تانبے کے

جلنے تنی کے اندر واقع ہوتا ہے تبدیل صورت اور نہ زایل ہونا مادہ کا واقع ہونا
ہے - صداقت اس اول اور بڑے اصول کی بتدریج علم کیمیا مین ثابت ہوئی
ہے اور دریافت اسکی کہ اوزان اشیار کی جو ایک دوسرے پر عمل کرتے
ہین ویسے ہی بعد مین رہتی ہے کہ جیسا قبل تبدیل کیمیار کے ہونیکے تہی - واسطے
دریافت صحیح وزن اشیار کے ایک اوزار جسکا نام ترازوے کیمیار ہے
استعمال کیا جاتا ہے شکل نمبر (۲) مین اسکی تفصیل ہے - اسمین ایک سوراخ دار
ڈنڈی ہوتی ہے جو مرکز پر ہلتی ہے جہان ایک مثلثی چاقو کا پہل اسمین لگا ہوا ہوتا ہے
اور یہہ سنگ لشیم کے سطح پر جو پیتل کے ستون سے لگی ہوئی ہوتی ہے قایم ہوتا
ہے ہر ایک سر ہر ڈنڈی سے ہلکی پیتل کی پلڑی لگی ہوئی ہوتی ہین اور ہر
ایک پلڑا بذریعہ سطح سنگ لشیم کے - پہل چاقو پر جو سرون لکڑی سے
لگے ہوئے ہوتے ہین لٹکا ہوا ہوتا ہے اس ترکیب آرام اور قیام سے جہانتک
ممکن ہے رگڑ کم ہوجاتی ہے اور اوزار نہایت نازک بنجاتا ہے تاکہ سنگ لشیم
کے پہل اور سطح ہمیشہ کے استعمال سے بگڑ نہ جاوین ڈنڈی اور سرے
(دال ڈال) پیتل کے یا (ی ی) بازو سے جب ترازو سے کام نہ لیا
جاتا ہو او ہٹا ئے رہتے ہین تاکہ لشم کے سطحین آپسمین چہوٹے نہ پاوین اور
دستہ (ف) کو گہمانے سے ڈنڈی اور پلڑون کی خلاصی ہوجاتی ہے
شی جسکو تولنا منظور ہو ایک پلڑے مین ڈالیجاوے اور رتب وزن ایک بعد
دوسرے کے دوسرے پلڑی مین ڈالا جاتا ہے تاوقتیکہ ترازو ٹہیک قیام
مین آجاوے اور یہہ یون معلوم ہوتا ہے جب سوئی (ج) برابر فاصلہ تک

لیئے ایک سیدہی گلاس کی نلی - پونا انچ چوڑی دس انچ لمبی دونون
سرون پر کاک سے بند لینے چاہیئے اوپر کے سر کیے کاک کو اندر سے ایک خمدار
نلی گذرتی ہے اور نیچے کے درمیان سے کئی سوراخ ہوتے ہین ایک چہوٹا سا
ٹکڑا بتی کا یا جلتی لکڑی کا ایک نیچے کے سوراخ کے ساتھہ باندہا جاتا ہے ایک خمدار
نلی جسکے اندر لکڑی کاسٹک سوڈا کی بہری ہوئی ساتھہ سوراخ دار کاک کے پہلی نلی
سے وصل کیا جاتا ہے اِس کل کو ایک باز و ترازو کے ساتہہ لٹکایا جاتا ہے جب
اُسکو اسطرح درست کر لیا جاوے اور ٹہیک اوسکا پاسنگ دوسری جانب
ترازو مین وزن ڈالکر کر لیا جاتا ہے سرا خمدار نلی کا جب طیار کئے گئے انڈیا ربڑ
کے ساتہہ ایک سوراخ سے جو اوپر ایک برتن کے جو پانی سے پُر ہے اِس برتن کے
پیندی مین ٹیپ یا ٹوٹی لگی ہوئی ہوتی ہے جسکے راہ سے پانی بہہ نکلتا ہے اور
جیسے ٹوٹی کو کہولنے سے پانی بہتا ہے ہوا اندر سارے آلہ کے اون سوراخون
سے جو سوراخدار کاک مین ہین آتی ہے اِس کاک کو تب اوتارا جاتا ہے بتی
جلائی جاتی ہے اور کاک بتی پر لگا دیئے جاتے ہین آلہ مین دو چار منٹ بتی جلنے
کے بعد نلی کو جدا کیا جاتا ہے اور گلا مین کی نلی لٹکتی رہتی ہے تب معلوم ہو جاتا
ہے کہ اِس آلہ کا وزن قبل جلنے بتی کے جو تہا اسی سے زیادہ ہو گیا مگر وزن
کاسٹک سوڈا مین اشیاء جلنے اجزاء بتی یا لکڑی سے جو کاربان اور ہیڈروجن
ساتہہ آکسیجن ہو کے ملنے سے پیدا ہوئے جذب ہو گئے یعنے کاربانک ایسڈ
اور پانی تمام صورتین فعل کیمیا کے دیکہنے سے یہہ اچھی طرح ثابت ہو جاتا ہے
کہ کمی مادہ مین واقع نہین ہوتی کہ مادہ لازوال ہے اور فعل کیمیا مین جلیا

کو ذرا سا گرم کرین تو یہہ جلد ہی پگہلنے لگیگا اور مجموعہ کے دیکہنے سے معلوم ہوا کہ
دونون تانبا اور گندہک بطور اپنی اپنی حیثیت کے سبلے معلوم ہوجاوینگے اور
پہر نہایت قوی خوردبین سے اونکی پہچان نہو سکیگی اور بجاے اونکے ایک سیاہ
مجموعہ بنجاویگا جسمین ایسے خواص ہین جو مختلف اون خواص سے ہین جو گندہک
اور تانبے کے ہین یہان تبدیل کیمیا واقع ہوئی تانبا اور گندہک کیمیائی طور پر
ملگئے ایک مرکب بنانے کے لئے جسمین سے دونون اشیاء ٹہیک مقدار
مین حاصل ہوسکتے ہین جو اُسکے بنانے مین صرف ہوئی جب ایک بتی ہوا مین
جلتی ہے تو تبدیل کیمیائی شروع ہوجاتی ہے اور اگرچہ بتی بتدریج اوڑتی جاتی
ہے اجزاء جنسے وہ بنی ہوئی ہے زایل یا نیست و نابود نہین ہوتی وہ ایسی
صورت مین چلی جاتی ہین جنہین وہ نظر نہین آسکتے لاکن اونکا وجود اور دسایل
سے دریافت ہوسکتا ہے مثلاً اگر ہم ایک بتی کو ایک صاف بوتل مین جو ہوا سے
پر ہو ہتوڑے سے لحظوں کے لئے جلاوین اور بعد اوسکے اندر صاف چونے کا
پانی یا لایم واٹر ڈالین تو معلوم ہوجاویگا کہ لایم واٹر جو صاف ہوا مین شفاف رہتا ہے
یکلخت دودہ سا ہوجاتا ہے جسکی وجود ایک نانظر آنے والی ہوائی جسم کا جو جلانے
بتی سے پیدا ہو ثابت ہوتا ہے جسمین خواص مختلف صاف ہوا کی پائے جاتے
ہین ظاہر اکمی مادے کی وقت جلنے بتی کے واقع ہوتی ہے اِس سادہ تجربہ سے
ثابت کرنا بہت آسان ہے کہ یہہ بات واقع مین نہین بلکہ اوسے برخلاف ترقی
وزن مین ہوجاتی ہے یہہ ایزادی اجزاء چربی یا موم کی کیمیائی طور پر ایک نانظر آنے
والی گیس آکسیجن کے ساتھہ جو ہوا مین موجود ہے ملنے سے واقع ہوتی ہے اِس غرض کے

# ترجمہ کتاب علم کیمیا

## دیباچہ

## بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

فعل کیمیا سے وہ تاثیر مراد ہے کہ جو وقوع مین آتی ہے جب دو یا زیادہ عنصر ایک دوسرے
پر ایسا اثر کرین کہ اوس سے ایک تیسری شی پیدا ہو جاوے جو اصل سے اپنے
خواص مین مختلف ہو ۔ یا جب ایک شی ایسی صورت مین آپڑے کہ اوس سے
دو یا زیادہ جسم ایسے پیدا ہون جو اصل سے خواص مین مختلف ہون ۔ مثلاً
اگر سفوف شدہ گندہک اور باریک ریگ تانبے کی خوب ملائی جاوے
رنگ گندہک اور ویسا ہی تانبے کا اوڑ جاویگا ۔ اور مرکب کا رنگ ظاہر اً
یکسان سبز سا معلوم ہوگا بیشک مدد خوردبین سے ذرہ تانبے کے ذرون
گندہک کے نزدیک پڑے ہوئے نظر آوینگے پانی کے ذریعہ سے گندہک
دھوئی جاسکتی ہے اور بھاری تانبا پیچھے رہ جاتا ہے ۔ اسمقام پر کوئی فعل
کیمیا واقع نہوا صرف گندہک اور تانبا ملے ہوئے ہیں اگر اس مرکب کو آلاتی

تجری عیون العلم من بیت العلوم کما تری
سالت عیون الماء فی الفنجاب من اجبالها

الحمد للہ کہ بعون حکمت حکیم علی الاطلاق و تائید قدرت صانع آفاق
نسخہ مفید جمیع اکابر و اصاغر اعنی ترجمہ

# کتاب علم کیمیا

المعروف بہ کیمسٹری راسکو صاحب بہادر
جسکو ڈاکٹر سید امیر شاہ صاحب مکلوڈ کپورتھلہ علم طبیعی فیلو پنجاب
یونیورسٹی کالج و مدرس علم طبعی و فن قابلہ میڈیکل سکول لاہور نے
سنٹ پنجاب یونیورسٹی کالج کے منظوری سے بحکم واجب الاذعان جناب مستطاب

## ڈاکٹر جی ڈبلیو لیٹنر صاحب بہادر

رجسٹرار و بانی مبانی بیت العلوم پنجاب بنا متعہ داران امتحان انٹرنس و
پروفشنسی ہائی پروفشنسی ان آرٹس کے لئے انگریزی سے اردو زبان میں ترجمہ کیا

بحسن اہتمام کارپردازان مطبع انجمن لاہور
بماہ مارچ ۱۸۷۹ء مطبوع ہوئی